# فہرستِ کُتب

اُستاذ العرب والعجم مفسرِ اعظم پاکستان

حضور فیضِ ملت

# علم کے موتی

## منظوم تاثرات

### حضرت علامہ پروفیسر غلام مصطفی مجددی صاحب مدظلہ‘
### شکر گڑھ ضلع نارووال پاکستان

### فیض مجسم

اے صاحب قرطاس و قلم فیض مجسم
واللہ ترا نام ہے اک کوشش پیہم
زندہ ہے ترے دل میں شہ قرن کی اُلفت
قائم ہے ترے سر پہ سدا دامن "محکم"
سیرت میں تیری خلق پیمبر کے نظارے
طاری ہے تری خلق پہ ایمان کا عالم
تو شیخ مجدد کا وفادار سپاہی
ہاتھوں میں ترے شاہ بریلی کا ہے پرچم
تو پیکر اسرار دروں تابش عرفاں
تو نغمہ لاہوت کی آوازِ دما دم

# شہرہ فیض احمد کا

اُویسی نسبتوں والا سراپا فیض احمد کا
ضیا تقسیم کرتا ہے اُجالا فیض احمد کا
نظر مسرور جاں پرسوز دل پُرنور اُلفت سے
تصور میں بسا رہتا ہے نقشہ فیض احمد کا
خدا کے فیض سے فیضاں ملا ہے فیض احمد کو
کہ فیضاں ہے زمانے میں انوکھا فیض احمد کا
قلم مصروف ہے دینِ مبین کی پاسبانی میں
دہن مشغول مدحت میں ہمیشہ فیض احمد کا
اُویسیت بھی رضویت بھی حاصل قادریت بھی
بلندی پر چمکتا ہے ستارا فیض احمد کا
عرب کے ریگزاروں میں عجم کے گلستانوں میں
خدا کے فضل سے دیکھا ہے شہرہ فیض احمد کا
اسے محکم کیا ہے ''دین کے محکم'' نے دنیا میں
غلامِ زار بھی دیکھا ہے شیدا فیض احمد کا

(غلام مصطفیٰ مجددی، ایم اے، شکرگڑھ)

# منظوم تاثرات

جناب محمود احمد صاحب اُویسی (موچھ ضلع میانوالی پاکستان)

پیکر عشق و حسن وفا مل گیا
آج دنیا کو فیض رضا مل گیا
شمع حق اندھیروں میں روشن ہوئی
عقیدت و محبت کی ملی آگہی
جس سے دنیا کو راہ ہدایت ملی
آج ہم کو ایسا راہنما مل گیا
عالمیانِ شریعت و کاملانِ طریقت
مفتیانِ ہدایت کو آسرا مل گیا
جس کا کردار گفتار اسلاف کی سمت
جس کا ایثار شریعت کا سچا راستہ مل گیا
عاشق سیرت غوث الوریٰ مل گیا
ہمیں حقیقت کا سچا آئینہ مل گیا
جس نے باطل کو زیر نگیں کر دیا
وہ مجدد امام وفا مل گیا
جس سے عزت ملی جس سے عظمت ملی
منزل زیست کو راستہ مل گیا
جن کی زیارت سے محمودؔ ملے زندگی
ہمیں وہ حضرت اُویسی پیشوا مل گیا

## ابتدائیہ

فقیر کا ارادہ تھا کہ "علم کے موتی" کی قسط دوم میں کچھ اپنا مافی الضمیر لکھوں، عدیم الفرصتی نے موقعہ نہ دیا۔ حضرت علامہ ملک محمد محبوب الرسول قادری نے فقیر سے ایک انٹرویو لے کر اپنے ماہنامہ "سوئے حجاز" میں شائع فرمایا اسے من وعن "علم کے موتی" میں شامل کر دیا گیا ہے ناظرین کے لئے خالی از فائدہ نہ ہوگا۔

فقط والسلام

محمد فیض احمد اُویسی رضوی غفرلہ





## نوٹ

فقیر کی تصانیف کی اشاعت کے لئے کسی سے اجازت کی ضرورت نہیں صرف اتنا ضروری ہے کہ فقیر کو آگاہ کیا جائے تاکہ اور کسی کو اجازت نہ دے بیٹھوں اور ساتھ یہ بھی خیال رہے کہ غیر مطبوعہ رسائل وتصانیف کی اشاعت ضروری ہے مطبوعہ سے یہ خیال بھی ضروری ہے کہ جس نے پہلے شائع کی ہے اس کی طرف سے اجازت ہے یا نہیں۔ فقیر کی طرف سے اجازت عام ہے جو چاہے شائع کرے مسودہ دے دیا جائے گا۔

فقط والسلام

محمد فیض احمد اُویسی رضوی غفرلہٗ

# بزرگ عالم دین ،شیخ طریقت اور تین ہزار سے زائد کتب کے مصنف حضرت شیخ القرآن وشیخ الحدیث و مفتی علامہ مولانا محمد فیض احمد اویسی مدظلہ العالی سے ایک یادگار نشست

(ملاقات: ملک محبوب الرسول قادری)

قدیم علماء اسلام کی حسین یادگار حضرت شیخ القرآن والحدیث مولانا مفتی محمد فیض احمد اُویسی مدظلہ العالی بزرگ عالم دین ہیں۔ ہزاروں کتب کے مصنف اور مترجم ہیں، باعمل شیخ طریقت بھی ہیں، سادگی ان کا وصف عظیم ہے۔ نہایت خلیق وشفیق طبیعت پائی جاتی ہے، حوصلہ افزائی اور راہنمائی کرنا ان کا وطیرہ ہے، مہمان نوازی ان کا شیوہ ہے، تحریر وتقریر دونوں میدانوں کے شہسوار ہیں اور تحریر وتقریر میں ان کا انداز ولہجہ منفرد ہے۔ ستائش وخودنمائی سے کوسوں دور اپنی دھن میں مگن رہ کر انہوں نے خدمت دین کو اپنا مشغلہ بنایا۔ قرآن و حدیث ان کے پسندیدہ موضوعات ہیں۔ اللہ رب العالمین اور صاحب قرآن وحدیث ﷺ نے انہیں خوب نوازا ہے۔ مکہ مکرمہ اور مدینہ طیبہ کی حاضریاں اللہ تعالیٰ نے ان کا مقدر کردی ہیں۔ وہ دین اسلام کے عظیم مبلغ ہیں۔ گذشتہ دنوں منڈی کاموکی میں برادرِ محترم الحاج امجد علی چشتی صاحب کی دعوت پر تشریف لائے تو محترم چوہدری محمد صدیق صاحب کی اقامت گاہ پر ایک نشست میں ان کی زیارت وملاقات کا شرف ملا۔ آیئے! حضرت شیخ القرآن کی باتیں انہی کی زبانی ملاحظہ فرمایئے ....... (محبوب قادری)

## سوال

چند اعتقادی مسائل جیسے علم غیب ، حاضر وناظر، نورانیت مصطفیٰ ﷺ ، بشریت مصطفیٰ ﷺ ، اختیاراتِ مصطفیٰ ﷺ کے حوالے سے آپ ذرا تفصیل سے بیان فرمائیں گے؟

## جواب

اہل سنت کو اعتقادی حوالے سے واقعی راہنمائی کی ازحد ضرورت ہے۔ اس سلسلہ میں اسی ترتیب کے مطابق عرض کرتا ہوں جو آپ نے پوچھا ہے مثلاً علم غیب ہے۔ تو علم غیب اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب اکرم ﷺ کو عطا فرمایا۔ جیسے آیاتِ قرآنیہ میں متعدد مقامات پر تصریح فرمائی ہے اور بے شمار احادیث مبارکہ میں خود حضور ﷺ نے واضح طور پر بیان فرمایا اور بعض روایات میں اس (علم غیب) کو ماکان وما یکون سے تعبیر کیا گیا ہے۔ اسے اہل سنت علم کلی سے تعبیر کرتے ہیں

اور نبی کریم ﷺ پر کلی علم کے اطلاق کا یہی مطلوب ہے اور چونکہ علم کلی کی ابتدا وانتہا ہے اسی لئے اس کا اطلاق اللہ پر نہیں ہوتا۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ کے علم کی ابتدا ہے نہ انتہا اور اللہ کا علم ذاتی ہے اور نبی پاک ﷺ و دیگر انبیاء علیہم السلام اور اولیائے کرام کے علوم عطائی ہیں۔ اسی لئے لوگ شرک کا شائبہ پیش کرتے ہیں وہ غلط ہے۔ مزید تفصیل فقیر کی کتاب ''غایۃ المامول فی علم الرسول'' اور رسالہ ''ذاتی وعطائی کا فرق'' میں دیکھی جا سکتی ہے۔

## مسئلہ: حاضر وناظر

حاضر وناظر کی امام سیوطی وامام نورالدین حلبی رحمہم اللہ نے چار تقریریں کی ہیں۔ سب سے آسان اور عوام کے فہم کے مطابق یہ ہے کہ آپ ﷺ مدینہ پاک میں جلوہ گر ہیں اور آپ کی نورانیت وروحانیت جملہ عوالم میں جلوہ گر ہے۔ محض افہام وتفہیم کے لئے سورج کی مثال دی جاتی ہے۔ اس کی تفصیل کے لئے فقیر کی کتاب ''دلوں کا چین'' کا مطالعہ ضروری ہے اور غزالی زماں علامہ سید احمد سعید شاہ کاظمی رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیف ''تسکین الخاطر'' بھی خوب ہے۔

## مسئلہ: نورانیت مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

چونکہ حضور ﷺ اول الخلق ہیں اور مبداء ومصدر جملہ عالمین ہیں۔ اسی لئے آپ ﷺ نور بھی ہیں اور جملہ انوار حسیہ معنویہ کے سرچشمہ بھی جس پر بے شمار احادیث مبارکہ شاہد ہیں۔

## مسئلہ: بشریت مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

نبی پاک ﷺ کی بشریت حق ہے لیکن عام بشریت سے ممتاز کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل وکرم سے آپ کی بشریت میں سے جمیع بشری کثافتوں کو منزہ کر کے ایسی لطیف بشریت بنائی کہ ہر لطیف سے آپ ﷺ لطیف تر ہیں۔ اسی لطافت کی وجہ سے آپ ﷺ کی بشریت کو بھی نوری بشریت سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ اس مسئلہ کو مفصلاً فقیر نے ''البشریۃ لتعلیم الامۃ'' تصنیف میں لکھا ہے۔

## مسئلہ: اختیاراتِ مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

اختیاراتِ مصطفیٰ ﷺ عطائے خدا ہیں۔ آپ جملہ عالمین کے ذرہ ذرہ میں جس طرح چاہیں جیسے چاہیں باذن اللہ تعالیٰ تصرف فرمائیں۔ اس کی بہترین توجیہات امام احمد رضا محدث بریلوی نے اپنی تصنیف ''سلطنۃ المصطفی فی ملکوت کل الوریٰ'' میں بیان فرمائی ہے۔ ان کے فیض وکرم سے فقیر کی تصنیف ''اختیار الکل مختار الکل'' بھی خوب ہے۔

**سوال**

گستاخِ رسول کا شرعی حکم اور گستاخ کی حیثیت وسزا؟

**جواب**

گستاخِ رسول ﷺ کی گستاخی جب شرعی اُصول پر ثابت ہو جائے تو اسے قتل کرنا واجب ہے اس کی توبہ سے قتل معاف نہیں ہوگا۔ ہاں قیامت میں توبہ قبول ہوگئی تو معافی ہوگی۔ اس کے متعلق حضرت غزالی زماں علامہ سید احمد سعید شاہ کاظمی علیہ الرحمۃ کا رسالہ "گستاخی کا شرعی حکم" خوب ہے۔

**سوال**

کیا گستاخ کی سزائے موت کو عمر قید میں تبدیل کیا جاسکتا ہے؟

**جواب**

قتل کی سزا کو عمر قید سے بدلنا یہ جدت پسندوں کا خیال ہے اس کی شریعت میں کوئی حیثیت نہیں۔

**سوال**

اعضاء انسانی کی پیوندکاری کے حوالے سے آپ کی تحقیق؟

**جواب**

چونکہ انسان براہ راست اللہ تعالیٰ کی مِلک ہے اس میں کسی کو کسی قسم کے تصرف کا حق نہیں یہاں تک کہ خود انسان کو اپنی ذات پر بھی۔ یہی وجہ ہے کہ اسے کوئی قتل کردے یا اس کا کوئی عضو کاٹ ڈالے تو اس پر حد یا تعزیر

کماقال تعالیٰ ان النفس والعین بالعین والانف بالانف والاذن بالاذن والسن بالسن والجروح قصاص۔ (المائدہ ۴۵)

اس موضوع پر فقیر کا ایک رسالہ غیر مطبوع ہے۔

**سوال**

انتقالِ خون کا مسئلہ؟

**جواب**

انتقالِ خون بھی اسی زمرے میں ہے لیکن اس میں مزید یہ بھی ہے کہ خون نجس ہے اور نجاسات سے علاج ممنوع ہے۔ جیسا کہ احادیث مبارکہ میں ہے اس مسئلہ پر بھی فقیر کا رسالہ غیر مطبوع ہے۔

## سوال

فوٹو، ویڈیو اور آڈیو کا مسئلہ؟

## جواب

فوٹو اور ویڈیو ایک برادری ہے۔ حضور ﷺ نے فوٹو کشی کی نہ صرف مذمت فرمائی بلکہ سخت وعیدیں ارشاد فرمائی ہیں۔ دیکھئے فقیر کے دو رسالے (۱) اسوء التعزیر فی تصویر التصویر (۲) ٹیلی ویژن دیکھنا کیسا؟ البتہ آڈیو کیسٹ کے ذریعے آواز کو محفوظ کیا جا سکتا ہے۔

## سوال

خضاب کا مسئلہ؟

## جواب

خضاب سیاہ کا استعمال مکروہ تحریمی ہے۔ اس پر امام اہل سنت شاہ احمد رضا محدث بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا رسالہ "حك العيب في تسويد الشيب" خوب ہے۔ ان کے فیض سے فقیر کی تصنیف "کالا خضاب کا استعمال" بھی قابل مطالعہ ہے۔

## سوال

ملک میں نظامِ مصطفیٰ ﷺ کے نفاذ کے راستے کی رکاوٹ کیا ہے؟

## جواب

ملک میں نظامِ مصطفیٰ ﷺ کے نفاذ میں سب سے بڑی رکاوٹ مملکت اسلامیہ میں سربراہانِ ممالک اسلامیہ خود ہیں۔ ان میں خود غرضی کے علاوہ مغربیت کی تقلید ہے اگر یہ سربراہان یہ دونوں خرابیاں اپنے سے دور کریں تو نظامِ مصطفیٰ (ﷺ) میں کسی قسم کی رکاوٹ نہ رہے گی۔ اس کی مثال حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ کی شخصیت سے دی جا سکتی ہے کہ بنو اُمیہ کی سربراہی نے حالات کو زبوں سے زبوں تر بنا رکھا تھا لیکن جب حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ نے مملکت کی باگ سنبھالی تو صرف اڑھائی سال میں ایسے حالات سدھرے کہ بکری اور شیر ایک ساتھ چرتے تھے۔

## سوال

اتحادِ اہل سنت کے لئے آپ کیا فارمولا پیش فرماتے ہیں؟

## جواب

اتحادِ اہل سنت آسان ہے لیکن ہم اپنی غلط یا صحیح عقیدت میں ایسے گرفتار ہو گئے ہیں کہ اپنے کے علاوہ کسی دوسرے سے نہ صرف نفرت کرتے ہیں بلکہ جی بھر کر مذمت کرتے ہیں۔ اتحاد تو ہو سکتا ہے لیکن دل گردہ سیدنا خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا چاہیے اور وہ ہم کہاں سے لائیں۔

## سوال

ہمارا خانقاہی نظام تباہی کے دھانے پر ہے اس اہم مسئلہ کا حل کیا ہے؟

## جواب

خانقاہی نظام خوب سے خوب تر تھا۔ جب اس نشیمن کے مکین حضور سیدنا غوثِ اعظم اور سیدنا خواجہ غریب نواز اجمیری رحمہم اللہ کے غلام تھے۔ اب اس نشیمن میں زاغوں کا بسیرہ ہے یا ان کی اصلاح ہو جائے یا کوئی زاغوں کو اُڑا کر شہبازوں کو بٹھا دے لیکن یہ دونوں

خیال است ومحال است وجنوں

## سوال

افغانستان کے حوالے سے حالیہ حالات میں پاکستانی مسلمانوں کا موقف کیا ہونا چاہیے؟

## جواب

افغانستان کے ساتھ پاکستان کی ہمدردی لازمی ہے اگرچہ ان کا کوئی اختلاف بھی ہو تب بھی انہیں سیدنا امیر المومنین علی المرتضیٰ وسیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہما کا موقف اختیار کرنا چاہیے۔ تاریخ شاہد ہے کہ جب ان حضرات کا اختلاف آپس میں زوروں پر تھا لیکن اسلام کے کسی مخالف نے ان کے اختلاف سے فائدہ اُٹھاتے ہوئے ان میں سے کسی ایک بزرگ کے خلاف کچھ بکواس کی تو فوراً اسے آگاہ کیا کہ خبردار اپنی بکواس کو بند کردے ہم آپس میں شیر وشکر ہیں ہمیں ایک دوسرے کے خلاف کوئی بات گوارا نہیں۔

## سوال

امریکی جارحیت کے حوالے سے پاکستانی حکمرانوں کے موقف کو آپ کس نظر سے دیکھتے ہیں؟

**جواب**

امریکی جارحیت نہایت ہی ذلیل حرکت ہے۔اپنے تو اپنے غیر بھی اس امریکی حرکت کی مذمت کررہے ہیں۔ پرویز مشرف کا جھکاؤ امریکی موقف کی طرف نہایت ہی شرمناک امر ہے۔(اللہ انہیں ہدایت دے)

**سوال**

موجودہ حالات میں ہمارے کچھ حضرات طالبان کو وہابی یا دیوبندی قرار دے کر افغانستان کے حق میں آواز بلند کرنے کو عقائد اہل سنت سے متصادم اور مسلک اہل سنت کے لئے نقصان دہ قرار دے رہے ہیں اس سلسلہ میں آپ کیا ارشاد فرمائیں گے؟

**جواب**

افغانستان چونکہ ہمارے اکابر واُولیاء کا مولد و مسکن ہے اسی لئے وہاں وہابیت دیوبندیت کا کیا تصور؟ ہاں طالبان چند افراد ہیں جن کے جھنڈے تلے وہ کام کرتے ہیں تو یہ کلی طور ملکی مذہبیت پر اثر انداز نہیں ہوسکتا اور یہ لوگ ہمیشہ سے خون لگا کر شہیدوں کی صف میں گھسنے کے عادی ہیں۔ہم تو افغانستان کی خیر مانگتے ہیں طالبان میں کوئی ایسا ہو بھی سہی تو وہ آٹے میں نمک کے برابر۔

**انما الاعمال بالنیات**

کلی کی خیریت جزئیت فائدہ اُٹھالے تو کوئی حرج نہیں۔پانی کھیت کے لئے چھوڑا جاتا ہے نہ کہ گندی جڑی بوٹیوں کے لئے تو یہاں بھی یہی تصور جمالیں۔

**سوال**

آپ کی تصانیف کی کل تعداد؟

**جواب**

فقیر کی تصانیف الحمدللہ اس وقت تین ہزار سے زائد ہوچکی ہیں۔اس کے لئے پہلی قسط کی تفصیلی فہرست "علم کے موتی" کراچی سے شائع ہوچکی ہے۔اب دوسری قسط کی اشاعت کی تیاری ہورہی ہے ممکن ہے جلد شائع ہوجائے۔

**سوال**

آپ کے پسندیدہ موضوعات؟

**جواب**

فقیر کے پسندیدہ موضوع حدیث،فقہ،تصوف۔

**سوال**

اتنے زیادہ موضوعات پرآپ کام کرتے ہیں اس قدر تیز رفتاری سے علمی کام کرنے کا اصل راز کیا ہے؟اسباب کیا ہیں؟

**جواب**

فقیر نے بچپن سے اپنے اساتذہ کی نگرانی میں قلم کی تیز رفتاری سیکھی۔سوائے حوائج ضروریہ اور مقاصد اصلیہ کے قلم چلاتا ہی رہتا۔سفر وحضر اور تنہائی (خلوت) وجلوت کی کوئی قید نہیں۔بسوں،گاڑیوں،جہازوں کی سواری فقیر کے قلم کو نہیں روکتی۔صحت وعافیت کے ساتھ اُولاد صالحہ سے نوازا گیا ہوں۔اُنہوں نے مجھے ہر کام سے فارغ البال رکھا ہوا ہے۔اسی لئے شب وروز مشغلہ اپنے جوش جوبن میں رہتا ہے۔الحمدللہ علی ذلک

**سوال**

ساری زندگی میں کس شخصیت سے متاثر ہوئے؟

**جواب**

بہت سے بزرگوں سے متاثر ہوا ہوں۔نام لینے سے دوسرے بزرگوں سے ناگواری کا خطرہ ہے اس لئے اس سوال کے لئے اتنا کافی ہے۔

**سوال**

وہ اہم شخصیات جنہیں آپ نے اپنی زندگی میں دیکھا؟

**جواب**

طویل فہرست ہے اس سوالنامے میں گنجائش نہیں۔الحمدللہ فقیر کی زندگی کا یہی بہترین سرمایہ ہے کہ فقیر ان کی زیارت سے مشرف ہوا۔

## سوال

مدارس اہل سنت میں عصری علوم اور قدیم علوم کو بیک وقت جاری رکھا گیا ہے اس کو آپ کس نظر سے دیکھتے ہیں؟

## جواب

مدارس اہل سنت کسمپرسی کی حالت میں ہیں۔ یہ جدید وقدیم علوم کو بیک وقت کیسے نبھا سکتے ہیں اور طلبہ کے عقول و فہوم بھی سمٹ کر محدود رہ گئے ہیں۔ اسی لئے دورِ حاضر میں کیا کہا جاسکتا ہے۔ فقیر کا ذاتی تجربہ ہے کہ اگر کوئی ذہین طالب علم علوم وفنون عربیہ نہایت محنت اور تندہی سے پہلے پڑھ لے تو ان علوم کی برکت سے علوم وفنون جدیدہ نہایت آسانی اور سہولت سے حاصل ہوسکتے ہیں۔ بیک وقت دونوں (جدیدہ،قدیمہ) حاصل کرنا دو کشتیوں میں ٹانگ اُڑانے کے مترادف ہے۔ بالخصوص کند مزاج اور مفلوک الحال کے لئے۔

## سوال

مدارس کے دوہرے نصاب کی وہ کون سی خامیاں ہیں جن کو دور کیا جائے تو ہمارے مستقبل کے علماء عصری علوم سے بھی آگاہ ہوجائیں؟

## جواب

مذکورہ بالا جواب اس سوال کے لئے کافی ہے۔

## سوال

شیخ طریقت میں وہ کون سی خوبیاں ہیں جن کا موجود ہونا ضروری ہے؟

## جواب

شیخ طریقت کے لئے اعلیٰ حضرت امام احمد رضا محدث بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے شرائط ذیل ضروری بتائی ہیں۔

(۱) حضور سرورِ عالم ﷺ تک اس کا سلسلہ متصل ہو (ہمارے بزرگوں کے درگاہوں کے اکثر سجادہ نشین اور پیری مریدی کا دھندا کرنے والوں کی کسی کامل شیخ سے سند متصل نہیں بس صرف اتنا کافی ہے کہ پیرزادے ہیں اور کسی درگاہ اقدس کے بزرگ کی اولاد سے ہیں اور بس۔ یا اللہ! اس مقدس شعبہ کی اصلاح کے لئے کوئی مردِ مجاہد پیدا فرما۔ آمین)

(۲) سنی العقیدہ ہو بدعقیدہ کتنا ہی زاہد و عابد ہو وہ شیخ طریقت نہیں ہوسکتا (آن خود گم است کرا رہبری کند)

(۳) شرعی علوم سے بقدر ضرورت واقف ہو (افسوس کہ آج کل کے اکثر پیر صاحبان اور پیرزادے دینی، اسلامی علوم سے کورے ہیں اس کا علاج کون کرے؟)

(۴) فاسق معلن نہ ہو یعنی کھلم کھلا فسق کا مرتکب نہ ہو مثلاً داڑھی منڈانا یا قبضہ سے کم داڑھی جیسے خشخشی فیشنی داڑھی۔ افسوس کہ اہل سنت کے اکثر پیر اور پیرزادے فسق و فجور میں مبتلا ہیں کم از کم داڑھی منہ پر سجانا تو ان کے اکثر حضرات کو نہیں دیکھا گیا بلکہ اتنے نڈر و بیباک ہیں کہ اُلٹا داڑھی کا مذاق اُڑاتے ہیں۔ ایسے ہی صاحبان کے لئے حضرت عارف رومی قدس سرہ نے فرمایا ہوگا

کار شیطان می کند نامش ولی ☆ گر ولی اینست لعنت بر ولی

اس موضوع پر فقیر کے چار رسالے مطبوعہ وغیر مطبوعہ ہیں۔

## سوال

آپ نے تفسیر کا کام بھی کیا ہے؟ کون سی تفسیر ہے؟ کیا یہ مکمل ہے؟

## جواب

فقیر کی تفسیری خدمت میں پچاس (تخمیناً) تصانیف کبیرہ وصغیرہ بحمد للہ موجود ہیں۔ بعض مطبوعہ ہیں اور اکثر غیر مطبوعہ۔ عربی میں ''فضل الرحمٰن فی تفسیر آیات القرآن'' دس مجلدات اور اردو میں ''فیوض الرحمٰن ترجمہ تفسیر روح البیان'' تیس جلدوں میں مطبوعہ ہے۔ یہ تفسیر پاکستان کے علاوہ انڈیا میں بھی بار بار شائع ہو رہی ہے۔

## سوال

کتنی بار حج و عمرہ کی سعادت حاصل ہوئی؟

## جواب

چار بار دولت حج کی سعادت نصیب ہوئی اور عمروں کا شمار ذہن میں محفوظ نہ رکھ سکا۔ ۱۳۹۹ھ تا حال ۱۴۲۲ھ سلسلہ متصلہ ہے۔ اس دوران سال میں کئی عمرے نصیب ہو جاتے ہیں۔

الحمدللہ علی ذلک وصلی اللہ علی حبیبہ الکریم الامین وعلی آلہٖ واصحابہٖ اجمعین

## سوال

بیعت کب، کہاں کس سلسلہ میں اور کن بزرگ کے دست مبارک پر کرنے کا شرف ملا؟

## جواب

سلسلہ اُویسیہ میں سیدنا الحاج شیخ محمد الدین اُویسی حنفی سجادہ نشین درگاہ حضرت خواجہ محکم الدین سیرانی اُویسی قدس سرہما سے بیعت ہوا۔ ان کے وصال کے بعد فقیر کو حضور مفتی اعظم ہند سیدنا الشیخ محمد مصطفیٰ رضا خاں نوری ابن امام اہل سنت اعلیٰ حضرت شاہ احمد رضا بریلوی قدس سرہ نے سنبھال لیا اور سلسلہ قادریہ برکاتیہ رضویہ کی خلافت سے بھی نوازا۔

## سوال

اہم اساتذ کرام؟

## جواب

(۱) سیدنا محدث اعظم پاکستان علامہ محمد سردار احمد صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(۲) سراج الفقہاء علامہ سراج احمد صاحب لکھن بیلوی ہمعصر امام احمد رضا فاضل بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(۳) مدرسِ اعلیٰ حضرت علامہ عبدالکریم صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بغداد شریف

(۴) استاذ العلماء مولانا عبدالکریم صاحب اعوان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(۵) حضرت خورشید ملت علامہ خورشید احمد صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ظاہر پیر

(۶) حفظ القرآن کے استاذ الحفاظ والعلماء حضرت الحاج حافظ سراج احمد صاحب خانپوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(۷) حافظ غلام یسین صاحب خیر پوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

## سوال

اہل سنت کا موجودہ فکری، علمی انحطاط کیا گل کھلائے گا؟ کیا اس کے تدارک کے لئے آپ نے کوئی منصوبہ بندی کی ہے؟

## جواب

اگر یہی حالت رہی تو پھر خدا حافظ کیا عرض کروں اور فقیر کون ہوتا ہے کہ منصوبہ بندی کی بات کرے جب کہ اکثر احباب ایک دوسرے کو دیکھنا تو در کنار نام لینا ہی گوارا نہیں کرتے۔

## سوال

اہل سنت میں تحقیق کے نام گروہ بندی اور ایک دوسرے کو کافر قرار دینے کی ریت چلی نکلی ہے اس کو آپ کس نظر

سے دیکھتے ہیں؟

**جواب**

تحقیق کم ہے تخریب زیادہ ہے۔اس کی ایک وجہ یہ ہے کہ ''ہمچو ما دیگرے نیست'' کا مرض چمٹ گیا ہے۔خود کو محقق بلکہ مجتہد تک سمجھتے ہیں۔یہاں تک کہ اعلیٰ حضرت کی تحقیق پر اپنی غلط تحقیق کو ترجیح دیتے ہیں۔محدث اعظم پاکستان رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے اور فقیر کو بھی تجربہ ہوا ہے کہ جو سنی ہو کر اعلیٰ حضرت قدس سرہ کی تحقیق پر اپنے نظریہ کو ترجیح دیتا ہے تو وہ ہزاروں ٹھوکریں کھاتا ہوا گمراہی کے گڑھے میں گر جاتا ہے۔(فقیر تو دعا ہی کر سکتا ہے)اور کیا عرض کروں۔

**سوال**

آپ نے کن کن ممالک کے تبلیغی دورے فرمائے؟

**جواب**

فقیر کی مدینہ پاک کی حاضریاں ہی مرغوب و مطلوب ہیں کیونکہ

لوکاں دیاں لکھ ٹھاراں میری ٹھار مدینہ اے

اسی لئے بار بار حاضری نصیب ہوتی ہے اور خدا کرے ہوتی رہے بالآخر مدینہ مقام ہو جائے۔(زیارت کے سلسلہ میں بغداد شریف،عراق اور شام دو تین مرتبہ حاضری ہوئی ہے)ہاں چند دوستوں کے بلاوے پر صرف انگلینڈ ایک دفعہ جانا ہوا اور بس۔

**سوال**

مریدین و شاگردوں کی کل تعداد؟اندازہ؟

**جواب**

مریدین کی فہرست کا نہ میں قائل ہوں نہ ہی ایسی فہرست کسی نے تیار کی ہے اور شاگردوں کا سلسلہ تو بہت وسیع ہے لاکھوں کا تخمینہ ذہن میں آتا ہے۔جب کہ فقیر نے دورانِ تعلیم ۱۹۴۵ء تا ۱۹۵۲ء تا حال ۲۰۰۱ء تدریس و تعلیم کا مشغلہ جاری رکھا یہاں تک کہ دورۂ تفسیر کے تلامذہ سال میں تین تین بار سینکڑوں کی تعداد ہو جاتی ہے۔اب بھی فقیر کے ہاں پاکستان کے چاروں صوبوں پنجاب،سندھ،بلوچستان،سرحد اور کشمیر سے آئے ہوئے فضلاء دورۂ تفسیر میں یک صد کے قریب زیرِ تدریس ہیں لیکن افسوس کہ اس شعبہ کی بھی میرے پاس کوئی فہرست محفوظ نہیں۔

**سوال**

حضرت مفتی محمد خان قادری صاحب کے تصنیفی و تالیفی کام کو آپ نے ملاحظہ فرمایا اس حوالے سے آپ اس کام کو

کس نظر سے دیکھتے ہیں اور کوئی مشورہ؟

## جواب

حضرت علامہ مفتی محمد خان قادری (مدظلہ) کی تصنیفی کاروائیاں فقیر کو بھلی محسوس ہوتی ہیں۔ان کی چند تصانیف کا مطالعہ کیا ہے بس دعا ہی کرتا رہتا ہوں۔ جزاہ اللہ بھا خیر الجزاء

## سوال

وہ کون سے موضوعات ہیں جن پر آپ تشنگی محسوس کرتے ہیں۔جن پر اہل علم کو کام کرنا چاہیے؟

## جواب

ہر اسلامی موضوع بیکنار ہے اس پر جتنا زیادہ کام کیا جائے کم ہے۔اہل سنت کے لئے درسی کتب کی شروح وحواشی کی بہت کمی ہے۔بالخصوص عربی شروح وحواشی خدا کرے اس طرف علماءِ کرام مدرسین توجہ دیں اور اللہ تعالیٰ ان کے لئے اسباب بھی بنائے۔(آمین)

## سوال

آج کل آپ کن موضوعات پر علمی وتحقیقی کام کررہے ہیں؟

## جواب

کوئی خاص موضوع نہیں اور نہ ہی اشاعت کے اسباب میسر ہیں۔جب بھی کوئی صاحب کسی موضوع کی تصنیف کی اشاعت کا سہارا دیتے ہیں تو فقیر اسی طرف متوجہ ہوجاتا ہے۔ویسے فقیر چاہتا ہے کہ عربی ،اُردو حواشی وشروح برائے درسِ نظامی پر جو فقیر نے محنت کی ہے وہ فقیر کی زندگی میں شائع ہوجائیں تو زہے سعادت۔

## سوال

آج کل کمرشل بنیادوں پر محافل نعت کا رواج عام ہورہا ہے اور ان میں بہت ساری قباحتیں ہیں مثلاً جاہل شعراء کا شرک سے بھرپور کلام پڑھنا، فلمی طرزیں، روپے پیسے کی ریل پیل اور نوٹ اونچے طریقے سے نچھاور کرنا، نعت خوانوں کا اپنی فیس باقاعدہ طے کرکے آنا وغیرہ۔اس حوالے سے آپ ایسی محافل کو کیسا خیال فرماتے ہیں؟

## جواب

محافل نعت فروغ حب رسول ﷺ کا بہترین سلسلہ تھا لیکن افسوس کہ اسے منتظمین اور نعت خواں اور شعراء غلط طریقے پر لے گئے ہیں۔فقیر نے اس موضوع پر تین رسالے شائع کیے۔

(۱) نعت خوانی عبادت ہے (۲) نعت خوانی کا ثبوت (۳) نعت خوانی پر نبوی انعام۔ان رسائل میں فقیر نے دونوں

حضرات (طبقات) کو صحیح اسلامی سمت بتائی ہے لیکن ہمارے جیسے غریبوں کی کون سنتا ہے؟ (واللہ یھدی من یشاء)

## سوال

ختم نبوت اور جہاد کے موضوعات پر کوئی علمی کام؟

## جواب

ختم نبوت اور جہاد پر فقیر کے متعدد رسالے ہیں کچھ مطبوعہ ہیں اکثر غیر مطبوعہ۔

## سوال

تحریک ختم نبوت کے حوالے سے آپ کا کام؟

## جواب

جب پاکستان میں تحریکیں برائے ختم نبوت چلی تھیں فقیر ہر دونوں (1953ء، 1974ء) اپنے اکابر کے ماتحت تحریکوں میں شامل رہا۔

## سوال

کبھی جیل میں گئے؟ کب اور کیوں؟

## جواب

اسلامیہ یونیورسٹی بہاول پور میں فقیر انجمن طلبائے اسلام کی محفل میلاد شریف میں تقریر کرنے کے لئے گیا تو باوردی غنڈوں کی تحریک پر ایک نااہل مجسٹریٹ نے مجھے گرفتار کرلیا اور جیل میں بھیج دیا۔ چند گھنٹوں کے بعد فقیر کو باعزت اپنے گھر پہنچا دیا۔ صبح ہوتے ہیں عوام مشتعل ہوگئے اور کئی ہفتوں تک احتجاج جاری رہا۔ جس کا اثر یہ ہوا کہ مجسٹریٹ کو کہیں دور تبدیل کردیا گیا اور ڈی سی اور ایس پی کو فقیر سے معافی لینی پڑی اور خود ہی اخبارات میں اس کا اعلان کیا۔

(حضرت شیخ القرآن مدظلہ العالی کے ساتھ ایک نشست آپ نے ملاحظہ فرمائی

اسے ان کے مفصل انٹرویو کا ایک حصہ خیال کیا جائے)



# علامہ فیض احمد اُویسی رضوی
# اور اُن کا اُردو ترجمہ روح البیان
## تاثرات

از: حضرت علامہ محمد سراج الدین شریفی 98،
مغل پورہ، سہسرام، بہار (انڈیا)

اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کے شہزادۂ اکبر مولانا حامد رضا خان قادری کے خلیفہ وشاگرد اور خلیفہ اعلیٰ حضرت صدر الشریعہ مولانا امجد علی اعظمی رحمتہ اللہ علیہما کے شاگرد رشید وجلیل محدث اعظم پاکستان، مولانا سردار احمد قادری رحمتہ اللہ علیہ کے شاگرد رشید وجمیل روزان کے علمی وروحانی جانشین اور مذکورہ علمائے عظام کے واسطوں سے حضرت فاضل بریلوی سے فیض یافتہ اور ان کے افکار ونظریات کے مبلغ ومشتہر رئیس التحریر وملک المصنفین علامہ ابو الصالح محمد فیض احمد اویسی رضوی کی شخصیت اب دنیائے سنیت میں بہت عزت واحترام سے دیکھی جاتی ہے۔ کیونکہ انہوں نے تاحال اسلام وسنیت کی جو عظیم قلمی خدمات انجام دی ہیں وہ مثالی اور قابل تقلید نمونہ عمل ہے۔ ان کی خدمات ممتاز ہی نہیں بلکہ بے نظیر بھی ہے۔ افسوس کہ اتنی قدآور شخصیت اور روشن ستارے کی روشنی وشہ پاروں سے ہندستان کے سنی محروم رہے ہیں اور ان کے تحریری نوادرات سے خاطر خواہ فائدہ نہیں حاصل کر سکے۔ جب کہ علماء وفضلاء حضرات ان کی نسبت تحریر فرماتے ہیں کہ انہوں نے اب تک ہزاروں کتب ورسائل تحریر فرمائے ہیں۔ جن میں سے ایک ہزار سے زائد یور طبع سے آراستہ بھی ہو چکے ہیں۔ اس وقت وہ دنیائے اسلام وسنیت کی قرطاس وقلم کے شہنشاہ زمانہ ہیں۔

عالمی سطح پر ان کی جو انفردی وممتاز پہنچان بنی اس کے پیچھے ان کی دو قلمی نوادرات ہیں۔ اوّل ''فیوض الرحمٰن'' اردو ترجمہ ''تفسیر روح البیان'' ہے جو پندرہ مجلدات پر مشتمل اور ہر جلد تقریباً ایک ہزار صفحات پر پھیلی ہوئی ہے۔ واضح رہے کہ فاضل مترجم نے تفسیر مذکورہ کی ترجمہ کے ساتھ ہی قرآن عظیم کا اردو ترجمہ بھی پیش کر دیا اور اس طرح تراجم قرآن کی دنیا میں ایک نئے باب کا اضافہ کیا ہے۔ دوم ''حدایق بخشش'' کی اردو شرح ہے جو پچیس مجلدات پر پھیلی ہوئی ہے اور ہر جلد پانچ سو صفحات سے زائد کی ہے۔ جوش قسمتی ہے آج یہ دونوں قیمتی شاہکار نقوش طباعت کے مراحل سے گزر کر مقبول عام وخاص ہو چکے ہیں۔

ہمارے ممدوح علامہ اویسی صاحب مدظلہ العالی کی نسبت ان کی قلمی وارفتگی وانہماک اور تحریر کی برق رفتاری کے متعلق مولانا محمد شفیع اوکاڑوی اکادمی العالمی کراچی کے سولہویں یادگاری مجلّہ ہے اس کا مفہوم یہ ہے کہ ''اویسی صاحب نے اس زمانہ میں سب سے زیادہ کتب ورسائل تحریر فرمائے ہیں اور ان کی خصوصیت وانفرادیت اس معنی میں بھی ہے کہ وہ لکھتے لکھتے تھکتے نہیں بلکہ مزید فرحت وانبساط محسوس کرتے ہیں۔''

بلاشبہ اردوداں طبقہ کے لئے مذکورہ ترجمہ تفسیر روح البیان ایک تحفہ عظیم ہی نہیں بلکہ اسلامی علم ومعلومات کا گنجینہ خزینہ ہے۔ جناب مترجم نے اپنے ابتدائیہ میں جہاں ایک طرف علم تفسیر کی عظمت واہمیت پر بہت جامع روشنی ڈالی ہے تو دوسری طرف باطل نظریات پر مبنی تفسیر ''روح البیان'' کا اردو ترجمہ بنام ''فیوض الرحمٰن'' پر بات کرنی ہے۔ یہ ترجمہ سب سے پہلے پاکستان میں جزوی طور پر مکتبہ اویسیہ رضویہ لاہور کے تحت ۱۹۸۵ء میں شائع ہوا۔ مگر ہندوستان میں اسے سب سے پہلے مکمل طور پر رضوی کتاب گھر دہلی اور کتب خانہ برکاتیہ ہبلی نے مشترک بنیاد پر شائع کیا ہے۔ سال اشاعت ۱۹۹۹ء ہے۔ ان دونوں ناشرین نے اسے شائع کرکے اور اسے پورے ملک میں پھیلا کر ایک اہم دینی ضرورت کو پورا کیا ہے۔ اس لیے یہ ادارے عوام اہلسنت کی طرف سے مبارک باد کے مستحق ہیں۔ مذکورہ ترجمہ سے علماء وعوام طلباؤ مدرسین سبھی اپنے اپنے ظرف کے مطابق استفادہ کرسکیں گے۔ اس کی زبان آسان وعام فہم ہے اس لیے عوامی افادیت کے اعتبار سے حضرت مترجم کا ایک بہت مفید وموزوں کارنامہ ہے۔

مترجم موصوف نے ترجمہ سے پہلے ابتدائیہ کے تحت سبب تالیف ترجمہ پر اپنا اظہار خیال اس طرح فرمایا ہے۔ ''ناکارہ وآوارہ ابوالصالح محمد فیض احمد اویسی رضوی غفرلہ عرض پرواز ہے کہ فقیر نے زمانہ طالب علمی میں اپنے اکابر اہلسنت سے تفسیر روح البیان کا بہت غلغلہ سنا تھا۔ مخالفین اہلسنت نے اسے ضعیف وغیرہ معتبر گردانا۔ تحصیل علوم وتکمیل فنون کے بعد ۱۳۷۱ھ، ۱۹۵۱ء میں اپنے گاؤں سے حاندآباد ضلع رحیم یارخان میں تعلیم وتدریس میں مشغول ہوگیا۔ انہی دنوں تفسیر ابن کثیر کا اردو ترجمہ شائع ہوا۔ عوام میں یہ تاثر پیدا کردیا گیا کہ یہ زمانہ قدیم کی معتبر تفسیر ہے۔ حالانکہ ابن کثیر ابن تیمیہ کا شاگرد اور ان کے مذہب ومسلک کی خاطر سر دھڑ کی بازی لگانے والا اور خارجی مذہب ومسلک کا پیروکار تھا، اس نے تفسیر ابن کثیر میں اہلسنت کے خلاف بہت کچھ لکھا۔ یہ تفسیر اہلسنت وجماعت کے عقائد کے بھی خلاف ہے اور مسلک حنفیت کے بھی۔''

آگے چل کر حضرت مترجم حضرت فاضل بریلوی کی نسبت اپنی عقیدت ومحبت کا نذرانہ نچھاور کرتے ہوئے اپنی

نیازمندی کا ثبوت اس طرح دیتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ ''فقیر نے ترجمہ میں کسی قسم کی ترمیم یا اضافہ نہیں کیا۔ محض اس نیت سے کہ عوام تفسیر کے مطالعے کے بعد خود اس نتیجہ پر پہنچیں اور سمجھیں کہ گیارھویں صدی ہجری میں عقائد و مسائل یہی تھے جن کی امام اہلسنت مجدد دین وملت، شیخ الاسلام والمسلمین سیدنا شاہ احمد رضا خاں بریلوی قدس سرہ نے چودھویں صدی ہجری میں ترجمانی کی ہے۔''

اس سے پہلے حضرت اویسی صاحب تحریر فرماتے ہیں۔ ''فقیر کو عرصہ سے ایک جامع تفسیر تحریر کرنے کا شوق دامن گیر تھا۔ روح البیان کا مطالعہ نصیب ہوا تو اس نے میرے شوق سابق کے خوابیدہ تصورات کو بیدار کیا۔ وہی کچھ ملا جو میں تفاسیر شتی سے چاہتا تھا کہ لغت بھی رہے، حدیث بھی اور تفسیر بھی۔ اہل ظواہر بھی فائدہ اٹھائیں، اہل تصوف بھی مستفید ہوں، محققین بھی اس سے استفادہ فرمائیں اور مبتدی حضرات بھی۔ جس طرح مدرسین کی نظروں میں منظور ہو اسی طرح واعظین کے مطمح نظر بھی ہو۔ فقیر قلیل البضاعۃ وعدیم الفرصت کی اتنی جرات کہاں کہ تفسیر جیسے اہم اور مشکل ترین فن کو اپنائے۔ لیکن فضل ایزدی پر امید رکھ کر روح البیان کے ترجمہ کا آغاز یکم جنوری ۱۹۵۸ء میں کیا اور اختتام ۱۴۰۹ھ ۱۹۸۹ء میں ہوا'' (یعنی چوالیس سال کی ایک لمبی مدت صرف ہوئی) اس میں دوران ہزاروں کتب ورسائل بھی تصنیف ہوئے۔''

یہ تفسیر بحمدہ تعالیٰ اصول وضوابط اور قوانین تفسیر کے عین مطابق ہے اور مخالفین حضرات اسے محض اس لیے غیر معتبر گردانتے ہیں کہ صاحب روح البیان نے امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا اور صوفیاء کرام میں سیدنا ابن العربی اور حضرت مولانا روم قدس سرہ کا مسلک پیش کیا ہے۔ بعینہٖ یہی ہمارا مدعا ہے اور مخالفین کے لیے موت اور سم قاتل ہے۔ تفسیر ابن کثیر نہ صرف غیر مفید ہے بلکہ اس کا مطالعہ عقائد و مسائل احناف کے لیے مضر بھی ہے۔ اور تفسیر ''تفہیم القرآن'' تو ماڈرن دین کا نمونہ ہے۔ اس کے مصنف نے اسلام کا رخ مدینہ منورہ کی بجائے امریکہ وانگلینڈ کی طرف موڑنا چاہا تھا۔ جب کہ روح البیان کا مطالعہ عقائد اہلسنت و مسائل احناف کو جلا بخشے گا اور حضرت مولانا روم و عارف باللہ سیدنا ابن العربی قدس سرہ کے عارفانہ کلام سے ارواح کو تازگی بخشے گا۔'' (واضح رہے کہ روح البیان میں بکثرت جگہ جگہ عارفانہ وصوفیاء عربی وفارسی کے اشعار مع ترجمہ مستعمل ہیں جو مولانا روم، ابن العربی، جامی، سعدی اور حافظ شیرازی رحمہم اللہ وغیرہ کے کلام سے لئے گئے ہیں۔ ان اشعار کی مدد سے فہم القرآن میں بہت مدد ملتی ہے۔ اس تفسیر کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ اس میں آیات الٰہیہ کی عالمانہ تفسیر کے علاوہ صوفیانہ تفسیر بھی ساتھ ساتھ پیش کی گئی ہے۔)

مترجم ممدوح کے مطابق کتاب ''اتقان'' میں علامہ جلال الدین سیوطی قدس سرہ نے قرآن مجید کی تفسیر کے لیے پندرہ علوم وفنون میں مہارت تامہ کی شرط لگائی ہے۔ اور لکھا ہے کہ جو شخص ان پندرہ علوم وفنون میں سے کسی ایک میں بھی

ناقص ہوتو اسے قرآن مجید کی تفسیر کرنے کا حق نہیں۔

بعض دیگر مفسرین نے پچیس علوم وفنون کی شرط لگائی ہے۔مذکورہ پندرہ علم وفنون کی تفصیلات اس طرح ہیں: لغت عربیہ،علم الصراف،علم الاشتقاق،علم المعانی،علم البیان،علم البداع،علم القرات،قوائد شریعہ،اصول فقہ،علم اسباب النزول،علم ناسخ ومنسوخ،فقہ،علم الحدیث اور علم الموہبہ۔

''افسوس کہ آج کل بعض حضرات معمولی عربی گرامر جاننے اور اردو کی دو چار کتابیں پڑھنے کے بعد قرآن مجید کی تفسیر کرنے لگے جاتے ہیں، یہی وجہ ہے کہ ہمارے دور میں تفسیر قرآن کی کوئی قدر نہیں رہی بلکہ معاملہ الٹا ہو گیا کہ تحقیقی تفاسیر کو ضعیف اور غیر تحقیقی کو قومی سمجھا جا رہا ہے۔مثلاً تفسیر ابن کثیر کا اردو ترجمہ عوام کے سامنے پیش کیا جا رہا ہے۔ایسے ہی سابقہ تفاسیر میں ''تفسیر کبیر'' بلند پایہ سہی مگر شرائط مذکورہ سے یکسر خالی ہے۔اس لیے علمائے کرام نے فرمایا کہ تفسیر کبیر میں تفسیر کے سوا سب کچھ ہے یعنی امام رازی علیہ الرحمہ نے اپنی اس مشہور تفسیر میں بہترین مضامین لکھے مگر تفسیری مضامین یکسر خالی، ایسے ہی ''تفسیر ابن جریر'' کو علمائے کرام نے ام التفاسیر کا لقب دیا مگر وہ بھی شرائط مذکورہ پر نہیں اترتی۔اسی طرح آپ مختلف تفاسیر پڑھ جائیں گے مگر تفسیر شرائط ان میں بہت کم ملیں گی۔مگر عوام اہلسنت کو یقین رکھنا چاہیے کہ ''تفسیر روح البیان'' نہایت معتبر اور مستند کتاب ہے اور اصول تفسیر کے عین مطابق۔

قارئین کرام نے اب تک روح البیان کا تعارف اور اس کی عظمت واہمیت نیز اس کی انفرادیت پر حضرت مترجم کا تبصرہ دیکھا اور پڑھا اب خود حضرت مفسر یعنی صاحب روح البیان شیخ اسماعیل حقی رحمۃ اللہ علیہ کے قلم سے اس کی خصوصیات ملاحظہ فرمائیں: ترجمہ: ''اس تفسیر میں بکثرت وجوہ تفسیر بیان کرنے کے بجائے اختصار کو ملاحظہ رکھ کر آیات کے اصل منشاء کو واضح کرنے کی کوشش کی جائے گی۔البتہ مفسرین متقدمین کی معتبر تفاسیر کا خلاصہ ضرور بیان کیا جائے گا۔اس سے میری تفسیر کو مقبولیت حاصل ہوگی۔ہر آیت کے تحت مناسب پندو نصائح ضرور بیان کروں گا تا کہ ان سے قلوب کو جلا اور ارواح کو سرور حاصل ہو۔موقع کے مطابق عربی فارسی کے اشعار بھی لکھوں گا تا کہ اہل دل ان سے روحانی تسکین پائیں۔جن تفاسیر معتبرہ اور کتب فقہ واحادیث مبارکہ کا حوالہ دوں گا حتی المقدور ان کی اصل عبادت لکھنے کی کوشش کروں گا۔البتہ کہیں کہیں بوقت ضرورت صرف عبارات میں ترمیم واضافہ کروں گا لیکن مطالب ومقاصد میں حبہ بھر بھی فرق نہیں آنے دوں گا۔بہت کم ایسے مواقع آئیں گے جہاں میں اپنا نظریہ (بقول الفقیر) پیش کروں گا لیکن وہ بھی بحمدہ تعالیٰ کسی شیخ کامل اور معتبر ولی اللہ کی تقریر کا خلاصہ ہوگا۔''

واضح رہے کہ تفسیر روح البیان کی شرح لکھنے کی مدت تیئس سال ہے اور یہی مدت مدت الوحی بھی ہے۔ حضرت مفسر علیہ الرحمہ نے اختتامیہ کے تحت تحریر فرمایا ہے کہ تفسیر کے سلسلے میں مجھے دور دراز کے علاقوں کے اسفار بھی کرنے پڑے اور بہت مشقت بھی اٹھانی پڑیں۔ مگر ساتھ ہی ساتھ تکمیل تفسیر پر اللہ تعالیٰ اور اس کے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے تئیں اپنی بندگی وغلامی کا والہانہ اظہار اور شکر و احسان مندی کا نذرانہ بھی نچھاور کیا ہے۔ ٹھیک اسی طرح حضرت مترجم موصوف نے بھی اپنی دیرینہ تکمیل خواہش پر اپنے پروانہ وار جذبات و احساسات کا اظہار کیا ہے اور ساتھ ہی ساتھ اپنے تمام معاونین کا بھی نام بہ نام شکریہ ادا کیا ہے۔





# تاثرات

از: رئیس التحریر علامہ ارشد القادری رحمۃ اللہ علیہ (انڈیا)

حضرت علامہ اویسی کی تصانیف کی فہرست حال ہی میں شائع ہوئی ہے یہ دیکھ کر میں حیرت زدہ رہ گیا کہ علم وفن کے مختلف موضوعات پر ان کی تصنیفات کی تعداد سینکڑوں نہیں ہزاروں کی گنتی میں ہیں ان کی تصنیفات میں مختلف مسائل پر سینکڑوں چھوٹے چھوٹے رسائل بھی ہیں اور کئی کئی سو صفحات پر مشتمل ضخیم ضخیم کتابیں بھی ہیں۔

مثال کے طور پر صرف "حدائق بخشش" کی شرح وہ اب تک ۲۲ جلدوں پر لکھ چکے ہیں اور ابھی یہ سلسلہ جاری ہے۔ "فیوض الرحمٰن" کے نام سے تفسیر "روح البیان" کا اردو ترجمہ بھی ان کے قلم کی روانی کا جیتا جاگتا ثبوت ہے۔

ان کی مطبوعہ اور غیر مطبوعہ کتابوں کی تعداد بائیس سو لگ بھگ ہے۔ اگر یہ ساری کتابیں چھپ جائیں تو اکیلے صرف ان کی کتابوں سے ایک بہت بڑی لائبریری وجود میں آسکتی ہے۔ ان کے علمی تبحر اور وسعت مطالعہ کی سب سے بڑی دلیل یہ ہے کہ مختلف علوم وفنون پر ان کی تصنیفات کم اور کیف دونوں اعتبار سے محیر العقول اور عجوبہ روزگار ہیں۔

ان کی کتابوں کا مطالعہ کرنے کے بعد ایسا محسوس ہوتا ہے کہ جب وہ لکھنے بیٹھتے ہیں تو ان کے قلم کی نوک سے مضامین کا طوفان امنڈ نے لگتا ہے اور بغیر کسی وقفہ کے ان کا قلم مسلسل حرکت میں رہتا ہے۔ قلم پر اتنی عظیم قدرت کی مثال اب تک میری نظر سے نہیں گزری بلاشبہ حضرت علامہ اویسی قلمی دنیا میں ایک نادر الوجود شخصیت کے حامل ہیں۔

ان کی مطبوعہ اور غیر مطبوعہ کتابوں کی فہرست حروف تہجی کی ترتیب پر شائع کی گئی ہے۔ اس سلسلے میں مشہور مفکر اور اپنے عہد کے صاحب طرز ادیب و محقق حضرت علامہ پروفیسر ڈاکٹر مسعود احمد کی اس رائے سے میں بھی اتفاق کرتا ہوں کہ حروف تہجی کے بجائے فن اور موضوع کے اعتبار سے ان کی کتابوں کی فہرست اگر مرتب کی جائے تو قارئین کو بھی اپنے پسندیدہ موضوع پر کتابوں کی تلاش میں آسانی ہو جائے گی اور مصنف کے علمی تبحر اور وسعت معلومات پر بھی الگ سے کوئی دلیل پیش کرنے کی ضرورت نہیں پڑے گی۔

میں قلب کے ساتھ یہ دعا کرتا ہوں کہ جب تک فضائے بسیط میں چاند اور سورج کی کارروائی کا قافلہ رواں ہے حقائق کی تلاش میں علامہ اویسی کے قلم کا بھی سفر جاری رہے۔ چاند اور سورج کی شعاعیں ساکنان خطہ ارضی کے چہرے روشن کریں اور حضرت اویسی کا قلم دلوں کے آفاق پر عشق و ایمان کا اجالا پھیلائے۔

ویرحم اللہ عبدا قال آمینا

حضرت اویسی کا بے غرض مداح

ارشاد القادری

بانی سرپرست جامعہ حضرت نظام الدین اولیاء

ذاکرنگر۔نئی دہلی نمبر ۲۵

فون:۰۱۱/۶۹۲۴۷۳۱

نوٹ: افسوس کہ حضرت علامہ ارشاد القادری رحمۃ اللہ علیہ کا ۲۹ اپریل ۲۰۰۲ء، ۱۵ صفر المظفر ۱۴۲۳ھ کو وصال ہو گیا۔





# تاثرات

## فیوض الرحمن ترجمہ تفسیر روح البیان

## ایک فکر انگیز تاثراتی اور تنقیدی جائزہ

مبارک حسین مصباحی۔ایم اے

قرآن عظیم علوم وفنون کا بحرِ ذخار ہے اس میں کائنات کی ہر چھوٹی بڑی چیز کا علم ہے۔غواصانِ فکر وفن علم وحکمت کے اس موجزن سمندر سے موتی چن چن کر نگار خانہ مطالعہ سجاتے رہتے ہیں اور فکر وبصیرت کی آنکھیں خیرہ ہوتی رہتی ہیں۔اہل علم وتفسیر ہزاروں دستاویزی تفاسیر لکھ کر بھی یہ دعویٰ نہیں کر سکے کہ ہم نے قرآن عظیم کے تمام حقائق ومعارف کو حاصل کرلیا بلکہ بڑے بڑے کجکلاہانِ فکروفن اپنی کوتاہ دستی اور تنگ دامانی کا شکوہ کرتے رہے۔سچ ہے

سفینہ چاہیے اس بحرِ بے کراں کے لئے

عربی اور فارسی میں تو قرآنی علوم وفنون اور مستند ومبسوط تفاسیر کا یقیناً بڑا اہم سرمایہ ہے۔صدیوں کے دامن پر پھیلے ہوئے ہزاروں مفسرین کے حیرت انگیز مطالعہ وجستجو نے کتب تفاسیر کے انبار لگا دیے ہیں ان گرانقدر تصانیف کا تعارف تو بڑی بات ہے صرف فہرست کتب تیار کر دی جائے تو دفاتر بن جائیں لیکن اب بفضلہٖ تعالیٰ اردو کا دامن بھی کافی مالا مال نظر آرہا ہے اور اس وقت پوری اُردو دنیا میں سب سے زیادہ مقبول اور اور مستند ترجمہ وتفسیر ''کنزالایمان مع تفسیر خزائن العرفان'' ہے یہ ترجمہ وتفسیر ہر سال لاکھوں لاکھ کی تعداد میں شائع ہو رہے ہیں۔مقامِ حیرت ومسرت ہے کہ اس وقت صرف انڈیا میں بیس بڑے دیوبندی ناشر ''کنزالایمان مع خزائن العرفان'' کو شائع کر رہے ہیں اور ان میں اکثر مختلف انداز اور مختلف طباعتی معیار میں جب کہ اہل سنت وجماعت کے ناشر مزید برآں ہیں۔یہ ترجمہ امام احمد رضا بریلوی کا ہے اور تفسیر صدرالافاضل سید محمد نعیم الدین مرادآبادی کی۔اُردو کی مفصل تفسیروں میں حسب ذیل خاصی مقبول مشہور ہیں۔تفسیر نعیمی ۱۶ جلدیں از حضرت علامہ مفتی احمد یار خاں نعیمی، تفسیر ضیاء القرآن ۵ جلدیں از پیر کرم شاہ ازہری، تفسیر الحسنات ۵ جلدیں از علامہ عبدالحسنات (پاکستان)

عربی کے جن بلند پایہ تفاسیر کا دانش گاہوں اور مذہبی درسگاہوں میں شہرہ ہے ان میں ایک نام ''تفسیر روح البیان'' کا بھی ہے اور خوشی کی بات یہ ہے کہ گذشتہ دنوں پاکستان کے عظیم محقق ومصنف حضرت علامہ ابوالصالح محمد فیض احمد اُویسی صاحب نے اس کا اُردو ترجمہ مکمل کرلیا ہے۔موصوف مترجم پوری اُردو دنیا کی جانب سے بہ ہزار امتنان وتشکر

کے مستحق ہیں کہ اُنہوں نے علمی مردانگی اور فلک پیا عزم واستقلال کا مظاہرہ کرکے عربی زبان کا گرانقدر سرمایہ اُردو کی میز پر لاکر رکھ دیا۔ یہ ترجمہ ''فیوض الرحمٰن'' کے نام سے شائع ہوا ہے اس کی جلدوں کی تفصیل حسب ذیل ہے جو پاکستان کے مکتبہ اُویسیہ رضویہ سیرانی روڈ بہاولپور سے شائع ہو چکی ہیں۔

پہلی جلد پارہ ۱،۲... دوسری جلد پارہ ۳،۴... تیسری جلد پارہ ۵...چوتھی جلد پارہ ۶،۷،۸...پانچویں جلد پارہ ۹،۱۰... چھٹی جلد ۱۱،۱۲... ساتویں جلد پارہ ۱۳،۱۴... آٹھویں جلد پارہ ۱۵،۱۶... نویں جلد پارہ ۱۷،۱۸... دسویں جلد پارہ ۱۹،۲۰... گیارہویں جلد پارہ ۲۱، بارہویں جلد ۲۲... تیرہویں جلد ۲۳،۲۴... چودہویں جلد پارہ ۲۵،۲۶... پندرہویں جلد پارہ ۲۷،۲۸... سولہویں جلد پارہ ۲۹،۳۰۔

ہندوستان کے مشہور پبلشر ''مکتبہ نعیمیہ'' دہلی نے ان ضخیم جلدوں کی اشاعت کا بیڑا اُٹھایا ہے۔ پہلی جلد منظر عام پر بھی آچکی ہے۔ اس اشاعتی ادارہ کے بانی و مہتمم حضرت مولانا محمد یامین نعیمی صاحب نے اپنے بھرپور حسن اہتمام کے ساتھ اس کی اشاعت فرمائی ہے موصوف جلد ہی باقی جلدوں کی اشاعت کا ارادہ بھی رکھتے ہیں۔

یہ تفسیر گیارہویں صدی ہجری میں قسطنطنیہ میں لکھی گئی۔ بقول مصنف ''اس دفتر کا آغاز ۲۴ شعبان ۱۱۰۲ھ میں شہر بروسہ میں ہوا۔

تفسیر روح البیان کے مصنف حضرت شیخ اسمٰعیل حقی اپنے عہد کے بلند پایہ عالم، یگانہ روزگار، محقق، عظیم مفسر اور متصلب حنفی مسلک کے حامل تھے اور تصوف میں حضرت مولانا روم اور شیخ ابن عربی رحمہم اللہ کے نظریات سے حد درجہ متاثر تھے۔ ان کی شخصیت علم وروحانیت کی دوآتشہ تھی، وہ عالم بھی تھے عارف بھی، زاہد بھی تھے، عاشق بھی، میدان فکر وقلم کے شہسوار بھی تھے اور عابد شب زندہ دار بھی، ماہر شریعت بھی تھے اور رمز آشنائے طریقت بھی اور شریعت وطریقت کی یہ ہم آہنگی ان کی شخصیت سے لے کر فکر تک اور زبان سے لے کر قلم تک تھی اور اس دوآتشہ کی موجوں سے ان کی یہ تفسیر بھی جل تھل ہے۔ وہ آیاتِ قرآنی کے ذیل میں پہلے عالمانہ تفسیر رقم کرتے ہیں اور پھر صوفیانہ تفسیر اس طرح قاری کے دل و دماغ دونوں کی سیرابی ہوتی چلی جاتی ہے اور کہیں کہیں تو وہ اس قدر عارفانہ گفتگو فرماتے ہیں کہ قاری کے دل ودماغ پر وجدانی کیفیت طاری ہو جاتی ہے اور اندازِ تحقیق اور اسلوب بیان اتنا دلنشین مؤثر اور معلومات افزا ہے کہ دورانِ مطالعہ نگاہوں سے پردے اُٹھتے چلے جاتے ہیں، نت نئے جلوے آتے چلے جاتے ہیں اور مطالعہ کی پیاسی کھیتیوں میں علم و حکمت اور شریعت ومعرفت کی موسلا دھار بارش ہونے لگتی ہے اور مختصر یہ کہ اس میں الفاظ کی لغوی عقدہ کشائی بھی ہے اور

نحوی اور صرفی مباحث بھی، تفقہ کا رنگ بھی ہے اور تحقیق کا جوکھا پن بھی، تفسیر بالقرآن بھی اور تفسیر بالحدیث بھی، مستند نقلی روایات بھی ہیں اور عقلی دلائل کا انبار بھی، تفہیم معارف کے لئے فارسی اشعار بھی ہیں اور عبرت آموز حکایات بھی گویا کہ یہ علوم و معارف کا ایک انتہائی دل آویز اور ایمان افروز چمن ہے جس میں ہر رنگ اور ہر خوشبو کے پھول کھلے ہیں اس گلستان کی سیر کرنے والوں کا کہنا ہے کہ کوئی خوش عقیدہ اس طرف اگر ایک بار بھی گزر جائے تو زندگی بھر اس کے دل و دماغ سے اس کی عطر بیز خوشبوؤں کا کیف ختم نہیں ہوتا۔

یہ تفسیر مخالفین اہل سنت کے بالا خانوں میں بھی اپنی دھمک اور وزن رکھتی ہے۔اختصار کے پیش نظر صرف ایک حوالہ پیش خدمت ہے۔

مولوی صدیق حسن خاں (مشہور غیر مقلد) اپنی کتاب ''اکسیر فی اصول التفسیر'' میں رقمطراز ہیں

روح البیان فی تفسیر القران للشیخ العارف الکامل الشیخ اسمعیل حقی وھو فی ستته مجدات لم یذکرہ فی کشف الظنون وقدطبع فی ھذالزمان بمصر القاھرۃ یحتوی علیٰ معارف و حقائق علی لسان التصوف۔ (اکسیر فی اصول التفسیر صفحہ ۸۲)

تفسیر روح البیان عارف باللہ شیخ کامل کی تصنیف ہے۔یہ چھ جلدوں میں ہے لیکن کشف الظنون میں اس کا تذکرہ نہیں یہ اس وقت مصر قاہرہ میں چھپی ہے یہ تفسیر تصوف کے پیرایہ میں معارف وحقائق کا ذخیرہ ہے۔

اس تفسیر روح البیان میں تفسیر عالمانہ کے ساتھ تفسیر صوفیانہ کا بھی بھرپور اہتمام ہے اور اس کی یہی خصوصیت اسے دیگر تفاسیر سے ممتاز کرتی ہے لیکن اس کو کیا کہا جائے کہ آج ہمارے مسلم دانشور اور جدید نئے اسلام کا مطالعہ اسلام دشمن مستشرقین اور مغربی مفکرین کے حوالے سے کر رہے ہیں اور علماءِ حق کے وہ تمام معمولات ونظریات جو چودہ سو برس سے مسلسل چلے آرہے ہیں یا جو تحقیقات قرآن وحدیث اور دیگر اسلامی سرچشموں کو سامنے رکھ کر مدارس اور اسلامی دانش کدوں میں پایہ تکمیل کو پہنچی ہیں انہیں فرسودگی اور بنیاد پرستی کا معمہ کہہ کر زبان وقلم سے نظرانداز کیا جارہا ہے،فکری دیوالیہ پن کی دین ہے کہ آج نام نہاد مسلم دانشوروں نے تصوف وروحانیت کے خلاف قلمی اور لسانی جنگ چھیڑ رکھی ہے اور اسی پس منظر کے دباؤ میں اسی قسم کے روشن خیالوں کا ایک طبقہ ''تفسیر روح البیان'' کو غیر مستند تشریحات وروایات کا ذخیرہ کہہ کر تفاسیر کے مستند مآخذ کی فہرست میں شامل کرنے سے پس وپیش رہا ہے۔لیکن یہ انسانی دل ودماغ کا وہ کوڑھ ہے جس کا علاج کسی یونیورسٹی میں نہیں خانقاہ میں ہوسکتا ہے کسی فلسفی کے بجائے کسی عارف باللہ کی نگاہ کیمیا اثر درکار ہے۔اس

وقت میرے قلم کا یہ مستقل موضوع نہیں ورنہ میں بے شمار دلائل وشواہد کی روشنی سے ان کے تاریک دلوں کو جگمگا دیتا اور یہ تابناک حقائق ان کے حلق سے اتار دیتا کہ تصوف اسلام وشریعت سے کوئی علیحدہ چیز نہیں بلکہ شریعت مانگ ہے اور طریقت اس کا سیندور ہے، شریعت ایک تاج محل ہے اور طریقت اس کا حسن جہاں آراء ہے۔ ہاں اگر صوفیہ کے ایسے اقوال ہوں جو اُصول شریعت اور قرآن کی مستند تشریحات سے متضاد ہوں تو ایک لمحہ کے لئے بھی قابل اعتبار نہیں ہوں گے۔ حضرت علامہ آلوسی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں

اربابِ سلوک کے قلوب باطنی ریاضتوں کی وجہ سے منور ہوتے ہیں ان پر تجلیاتِ غیبیہ کا ورود ہوتا ہے تو گاہِ بگاہ ان کی زبان سے آیات کلام اللہ کی تشریح میں کچھ ایسے لطائف اور معارف جاری ہوتے ہیں جن کا تعلق ظاہری علوم سے نہیں ہوتا بلکہ وہ صرف روحانی تلقین اور تفہیم غیبی ہوتے ہیں۔ یہ باطنی اشارات کلام اللہ کے اس مفہوم اور مدلول قطعی برقرار رکھتے ہوئے معتبر ہوں گے جو اُصولِ شریعت نبی ﷺ اور صحابہ کی تفسیر سے ثابت ہے۔ اس لئے اگر اربابِ تصوف سے کوئی ایسی چیز منقول ہو جس سے ظاہر احکامِ شریعت کا انکار لازم ہوتا ہو تو ہرگز مقبول اور معتبر نہ ہوں گی۔

(بحوالہ تقدیم تفسیر روح البیان۔۔۔ق۔۔۔صفحہ ۱۱)

شیخ تاج الدین بن عطاء اللہ کتاب ''لطائف المنن'' میں فرماتے ہیں

حضراتِ صوفیہ اور عارفین کے بیان کردہ نکات کلام اللہ کو اس کے ظاہر مفہوم سے متغیر کرنا نہیں ہے اس لئے کہ آیت کا ظاہری مفہوم تو وہی مراد ہوتا ہے جس پر آیت ناطق ہے اس کے بعد یہ غرائب محض رموز واشارات اور باطنی تفہیم ہوتے ہیں۔ (بحوالہ مفتاح السعادۃ جلد ۱ صفحہ ۳۲۲)

مترجم جماعت اہل سنت کے عظیم مصنف اور صاحب فیض بزرگ ہیں۔ ان کے فکر وقلم میں بڑی برکت ہے ان کا اشہب قلم جب صفحاتِ قرطاس پر دوڑتا ہے تو دفتر کے دفتر بھرتے چلے جاتے ہیں۔ اندازِ بیاں انتہائی سادہ عام فہم اور عالمانہ ہے جو کچھ مطالعہ کی میز پر آتا ہے صاف دلی سے بیان کرتے چلے جاتے ہیں مگر کتابوں میں حوالوں کا التزام بھرپور نظر آتا ہے۔ بدمذہبی کے خلاف ہمیشہ قرطاس وقلم کے تیر وکمان سنبھالے رہتے ہیں، ادبی چونچلوں اور الفاظ کی بازیگری سے ان کی تحریریں بالکل محفوظ نظر آتی ہیں۔ کتابوں کے موضوعات میں فکری مربوطیت کا عدم توازن بھی ہم جیسے قارئین کے لئے بارِ خاطر ہوتا ہے مگر ''از دل ریزد بر دل خیزد'' کا جلوہ ہر جگہ نظر آتا ہے۔

یہ ایک سچائی ہے کہ اس وقت ہندو پاک کی سب سے کثیر التصانیف شخصیت کا نام علامہ محمد فیض احمد اُویسی دامت

برکاتہم العالیہ ہے۔ان کی سرپرستی میں ماہنامہ ''فیضِ عالم'' بھی جاری ہے جو بہاول پور پاکستان سے جون ۱۹۸۹ء سے اب تک پوری پابندی سے نکل رہا ہے۔یہ خوشخبری جماعت اہلِ سنت کے لئے یقیناً قابلِ فخر ہے کہ علامہ موصوف کی اب تک ۱۰۰۰ کتابیں شائع ہو چکی ہیں مزید برآں آپ نے حدائق بخشش کی ۲۵ جلدوں میں انتہائی مبسوط شرح لکھی ہے جس کی دس جلدیں اب تک زیورِ طبع سے آراستہ ہو چکی ہیں اور صدائے نبوی شرح اردو مثنوی معنوی ۱۷ جلدوں میں مکمل فرمائی ہے اس کی پانچ جلدیں منظرِ عام پر آ چکی ہیں۔

بفضلہٖ تعالیٰ ان کے برق بار قلم کا فیضان پورے جاہ وجلال کے ساتھ جاری ہے۔دعا ہے مولیٰ تعالیٰ ان کا سایہ کرم ہمارے سروں پر تادیر سلامت رکھے۔آمین





# تاثرات

## شیخ التفسیر والحدیث ابوالصالح
## محمد فیض احمد اُویسی رضوی

سرپرست جامعہ اُویسیہ رضویہ بہاول پور۔ پاکستان

از: محمد شہاب الدین رضوی (بھارت)

### ولادت

صاحب تصانیف کثیرہ حضرت مولانا ابوالصالح محمد فیض احمد اویسی رضوی بن مولانا نور احمد قدس سرہ ۱۳۵۱ھ ۱۹۳۲ء میں حامد آباد ضلع رحیم یار خان (بہاول پور ڈویژن) کے مقام پر پیدا ہوئے۔ مولانا اویسی کا تعلق لاڑ خاندان سے ہے جسے بعض کے نزدیک حضرت عباس رضی اللہ عنہ کی اولاد سمجھا جاتا ہے۔

### تعلیم وتربیت

حضرت مولانا اویسی نے ابتدائی تربیت اپنے والد مکرم سے پائی اور پھر حفظ قرآن پاک کے سلسلے میں حضرت حافظ سراج احمد، حافظ جان محمد اور حافظ غلام یٰسین قدست اسرارہم سے شرف تلمذ حاصل کیا۔ فارسی حکیم مولانا اللہ بخش سے پڑھی اور علوم عربیہ کی کتب متداولہ حضرت مولانا الحاج خورشید احمد، مولانا عبدالکریم اور سراج الفقہا مولانا سراج احمد رحمہم اللہ سے پڑھنے کے بعد جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد میں محدث اعظم پاکستان حضرت مولانا محمد سردار احمد رضوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے درس حدیث لیا۔ ۱۳۷۲ھ ۱۹۵۲ء میں سند فراغت حاصل کی۔

حصول علم سے فراغت کے بعد مولانا اویسی نے اپنے آبائی گاؤں حامد آباد میں ایک دینی ادارہ قائم فرمایا جہاں تقریباً پندرہ سال تک علم کی شمع روشن کرنے کے بعد بہاول پور منتقل ہوگئے۔

### جامعہ اویسیہ کا قیام

بہاول پور میں ''جامعہ اویسیہ رضویہ'' کے نام سے مولانا اویسی نے ایک ادارہ قائم فرمایا جہاں تا حال اشاعت دین کا مقدس پروگرام جاری ہے۔ علاوہ ازیں مولانا اویسی ہر سال شعبان میں اطراف واکناف سے آنے والے طلبہ کو قرآن پاک کی تفسیر بھی پڑھاتے ہیں۔

## تصانیف وشروح

حضرت مولانا اویسی جہاں ایک فاضل مدرس ہیں، وہاں تحریر میں بھی ید طولیٰ رکھتے ہیں، چناچہ تین ہزار سے زیادہ کتب ورسائل کی تصنیف ترتیب کا سہرا مولانا فیض احمد اویسی کے سر ہے۔ان کی مختصر فہرست کی قسط اوّل گذشتہ سالوں میں شائع ہوئی اس کی قسط دوم ہدیہ ناظرین ہے۔

## بیعت وخلافت

مولانا فیض احمد اویسی کی بیعت حضرت الحاج خواجہ محمد الدین رحمتہ اللہ علیہ (سجادہ نشین دربار عالیہ حضرت خواجہ محکم الدین سیرانی رحمتہ اللہ علیہ) سے ہے۔اور سلسلہ قادریہ میں حضور مفتی اعظم مولانا مصطفیٰ رضا نوری بریلوی قدس سرہٗ کی طرف سے سند مجاز بھی حاصل ہے۔

## سیاست میں حصہ

تصنیف وتالیف اور تدریس کے علاوہ مولانا فیض احمد اویسی ملکی سیاست سے بھی گہرا شغف رکھتے ہیں چناچہ آپ مملکت خداداد پاکستان میں نظام مصطفیٰ ﷺ ونفاذ ومقام مصطفیٰ ﷺ کے تحفظ کی خاطر قائد اہلسنت مولانا شاہ احمد نورانی صدیقی رحمتہ اللہ علیہ کی قیادت میں مصروف عمل جمعیت سے منسلک ہیں۔

حضرت مولانا فیض احمد اویسی کے کثیر التعداد تلامذہ ہیں جو ممالک اسلامیہ ودیگر ممالک مختلفہ میں دینی خدمات سر انجام دے رہے ہیں۔

## اولاد

مولانا فیض احمد اویسی کے چار صاحبزادے بنام حافظ مفتی محمد صالح اویسی، حافظ مولانا محمد عطاء الرسول اویسی، مولانا حافظ محمد فیاض اور مولانا حافظ محمد ریاض ہیں، جب کہ ایک صاحبزادی ہیں۔



# تاثرات

## اعلیٰ حضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے بعد

### اہل سنت کا ایک عظیم مصنف

از قلم: حضرت علامہ سید صابر حسین شاہ بخاری صاحب

سر پر امام اہل قلم کا ہے سجا ہے تاج
کیا شانِ فضل حضرت غوث الوریٰ سے ہے
طرزِ بیاں میں کلک رضا کا ہے بانکپن
ظاہر یہ حسن تیرے قلم کی ادا سے ہے

اعلیٰ حضرت عظیم البرکت مجدد مائۃ حاضرہ امام احمد رضا محدث بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی اعتقادی خدمات محتاجِ تعارف نہیں آپ نے ساری زندگی جہاد بالقلم میں گزاری۔ آپ نے بے شمار موضوعات پر ایک ہزار سے زائد رسائل و کتب کا گراں قدر بہاذ خیرہ یادگار چھوڑا ہے۔ یہ بات باعث شرم ہے کہ آج ان کے وصال کو ۷۸ سال کا عرصہ گزر چکا ہے لیکن ابھی تک ان کی تصانیف کی مکمل فہرست منظر عام پر نہ لائی جا سکی۔ ہم ان کی خدمات کو دنیا کے سامنے کما حقہ پیش بھی نہ کر سکے اہل سنت کے لئے یہ لمحہ فکریہ ہے۔

اعلیٰ حضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے جس موضوع پر قلم اُٹھایا ہے اسے انتہا تک پہنچایا۔ آپ کی نگارشات اہل سنت کے لئے کافی ووافی ہیں چونکہ زبان عالمانہ اور انداز محققانہ ہے اس لئے آپ کی تحریر اکثر و بیشتر عوام کی سمجھ سے بالاتر ہے۔ تقریباً تمام تصانیف کے نام ایسے عالمانہ اور تاریخی ہیں کہ نام پڑھتے ہی کتاب کا نفس مضمون اور مصنف کا مؤقف بھی واضح ہو جاتا ہے۔ ایک محقق کا کہنا ہے کہ اعلیٰ حضرت نے سوچ سمجھ کر اہل علم اپنا مخاطب بنایا تھا تا کہ علماء فضلا کے اذہان کو متاثر کر کے ان کے ذریعے سے ذہنی وفکری انقلاب کی بنیاد رکھی جائے۔

لٹریچر کی اہمیت ہر دور میں مسلم رہی ہے۔ فروغ اہل سنت کے لئے اعلیٰ حضرت نے ایک دس نکاتی پروگرام دیا ہے اس میں کتب ورسائل کی اشاعت کے بارے میں فرماتے ہیں

☆ حمایت مذہب ورد بد مذہباں میں مفید کتب ورسائل مصنفوں کو نذرانے دے کر تصنیف کرائے جائیں۔

☆ تصنیف شدہ اور نو تصنیف رسائل عمدہ اور خوشخط چھاپ کر ملک میں مفت تقسیم کئے جائیں۔

(دیکھئے فتاویٰ رضویہ جلد۱۲، صفحہ ۱۳۳ مطبوعہ بمبئی)

اعلیٰ حضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے رفقاء، خلفاء، تلامذہ اور فیض یافتہ علمائے کرام نے ان نکات کی روشنی میں مفید لٹریچر عام کرنے میں اپنا کردار ادا کیا ہے۔ مفسر قرآن، شیخ الحدیث، فیض ملت مولانا مفتی محمد فیض احمد اُویسی رضوی دامت برکاتہم العالیہ اہل سنت کے نامور عالم دین ہیں آپ محدث اعظم پاکستان مولانا سردار احمد فیصل آبادی رحمۃ اللہ علیہ کے شاگرد رشید، حضرت خواجہ محمد الدین سیرانی رحمۃ اللہ علیہ کے مرید صادق اور مفتی اعظم ہند مولانا محمد مصطفیٰ رضا خان نوری رحمۃ اللہ علیہ کے نامور خلیفہ ہیں۔ بہاول پور میں آپ نے ''جامعہ اُویسیہ رضویہ'' قائم فرمایا جہاں تا حال اشاعت دین کا مقدس پروگرام جاری ہے۔ تدریس کے علاوہ آپ ملکی سیاست بھی گہرا شغف رکھتے ہیں۔ مملکت خداداد پاکستان میں نظامِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے نفاذ اور مقامِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے تحفظ کے سلسلے میں آپ کی گراں قدر خدمات ہیں۔

فاضل نبیل مولانا ابوالصالح محمد فیض احمد اُویسی رضوی دامت برکاتہم العالیہ جہاں ایک فاضل مدرس ہیں وہاں تحریر میں بھی ید طولیٰ رکھتے ہیں۔ ایامِ طالب علمی سے لکھ رہے ہیں مسلسل لکھ رہے ہیں، لکھتے لکھتے تھکتے نہیں، خوشی سے جامے میں پھولے نہیں سماتے، جہاد بالقلم سے سرشار ہیں، نہ ان کو صلہ کی پرواہ ہے اور نہ ستائش کی تمنا۔ خود فرماتے ہیں

غیر مطبوعہ رسائل وکتب شائع کرنے والوں سے کوئی کمیشن یا فیس کا مطالبہ نہیں جو چاہے شائع فرمائیں۔ فقیر کو مطلع فرمائیں تاکہ مسودہ روانہ کیا جاسکے۔ (دیکھئے علم کے موتی مطبوعہ کراچی صفحہ ۷)

علماء اور اہل فکر ودانش کی بیداری کے لئے ضروری اور بنیادی دینی لٹریچر کے سلسلے میں عامۃ الناس کو مخاطب بنانے والی اور متاثر کرنے والی کتابوں کی شدید ضرورت تھی اگرچہ علماءِ کرام نے اس کمی کو دور کرنے کی سعی کی ہے لیکن اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی طرح ''ذخیرہ بے بہا'' فراہم نہ کیا جاسکا۔ اس کمی کو دور کرنے کے لئے بحر العلوم علامہ محمد فیض احمد اُویسی دامت برکاتہم العالیہ میدان عمل میں آئے اور عامۃ الناس کے حلقوں کے لئے اور کم پڑھے لکھے لوگوں کے لئے آسان اور عام فہم لٹریچر مہیا کرنا شروع کردیا۔ تصانیف کے نام بھی عام فہم اور آسان ہیں یہ نام بھی عامۃ الناس کی دلچسپی کا موجب ہیں تاکہ عام قاری کی دلچسپی برقرار رہے۔ خود لکھتے ہیں

فقیر نے عربی اور طویل نام لکھنا چھوڑ دیا اگر اس چہ اس سے اہل علم کو کوفت ہوتی ہے اور فقیر کی تحقیر بھی ہوتی ہے لیکن مجبوری ہے کہ عوام سے واسطہ ہے۔ (دیکھئے علم کے موتی مطبوعہ کراچی صفحہ ۷)

ماضی قریب میں امام اہل سنت اعلیٰ حضرت امام احمد رضا محدث بریلوی قدس سرہ کو یہ انفرادی اعزاز حاصل ہے

کہ آپ نے مختلف موضوعات پر ایک ہزار تصانیف یادگار چھوڑی ہیں۔عصر حاضر میں آپ کے شیفتہ و فریفتہ فیض العلماء علامہ محمد فیض احمد اُویسی مدظلہ العالی نے تین ہزار سے زائد تصانیف صفحہ قرطاس پر لا کر اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی یاد تازہ کردی ہے۔

احمد رضا کا تازہ گلستاں ہے آج بھی
خورشید علم ان کا درخشاں ہے آج بھی

عامۃ المسلمین کی اعتقادی و عملی تربیت کے لئے دینی لٹریچر کا بکثرت ہونا از حد ضروری ہے۔میرے ممدوح نے ہر موضوع پر خوب لکھا ہے۔نہایت مشکل مضامین و مطالب کو نہایت واضح اور عام فہم بنادیا ہے۔ہر موضوع پر احادیث اور قرآن تفسیر اور اقوال اکابرین کے بکثرت حوالے دیتے ہیں۔

فیض مجسم علامہ فیض احمد اُویسی مدظلہ العالی کی تالیفات کا اہم مقصد یہ ہے کہ ہر مسلمان صراط مستقیم پر گامزن رہتے ہوئے اپنے آقائے دوجہاں حضور ﷺ کی غلامی اور اتباع رسول ﷺ کا دامن ہاتھ سے نہ چھوڑے۔

علامہ فیض احمد اُویسی مدظلہ العالی قلم و قرطاس سے محبت کرنے والے اور والقلم و مایسطرون کی تفسیر پر عمل کرنے والے ہیں۔آپ کی تصانیف ادبی، فکری، روحانی اور تحقیقی محاسن سے مالا مال ہیں۔ہر تصنیف میں ''احقاق حق و ابطال باطل'' نمایاں ہیں۔آپ کا خامہ عنبر شامہ اپنے جلو میں بے شمار حقائق و معارف لئے ہوئے ہے۔رشد و ہدایت کا مینار ہے یا علم سمندر بے کنار۔تصانیف اُویسی میں ایک سچے عاشق رسول ﷺ کی جھلک نمایاں نظر آتی ہے۔ہر تصنیف میں عشق رسول ﷺ کے عناصر موجود ہیں۔جب کہیں رحمت کائنات حضور ﷺ کا ''تذکرۂ حسین آیا'' تو خامہ اُویسی محبت کی لے میں سرمست ہو کر چلتا ہے۔محبت و شیفتگی نمایاں ہوتی جاتی ہے اور پھر عشق و ادب کے دھارے پھوٹتے نظر آتے ہیں۔

الحاصل علامہ فیض احمد اُویسی مدظلہ العالی اہل سنت کی آبرو، قلم کے بادشاہ بلکہ جہاد بالقلم کے غازی ہیں۔یقیناً ان کا وجود مسعود ایک نعمت غیر مترقبہ سے کم نہیں ہے۔سنی اشاعتی ادارے آگے بڑھیں اور تصانیف اُویسی (غیر مطبوعہ) کو زیورِ طباعت سے نوازیں۔

اللہ تعالیٰ اپنے محبوب مجتبیٰ محمد مصطفی ﷺ کے طفیل سرمایہ اہل سنت علامہ محمد فیض احمد اُویسی مدظلہ العالی کی عمر دراز فرمائے تاکہ ان کے علم و عمل کی نورانی کرنیں ہمیشہ دنیائے سنیت کو منور اور تابناک کرتی رہیں۔

آمین ثم آمین بجاہ سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ واصحابہ اجمعین

# تاثرات

از: مولانا محمد عقیل رضوی صاحب

مہتمم مدرسہ نور اسلام (بمبئی انڈیا)

رہے گا یوں ہی اُن کا چرچا رہے گا
پڑے خاک ہوجائیں جل جانے والے

الحمدللہ آج میرے لئے بڑی مسرت کا دن ہے کہ آج میں نے مفسرِ قرآن سبک التحریر فیضِ ملت حضرت علامہ مولانا مفتی محمد فیض احمد اُویسی رضوی صاحب قبلہ مدظلہ العالی کی تصانیف کی فہرست دیکھی دل خوشی سے جھوم اُٹھا اوردل کو قرار ملا کہ الحمدللہ اہلسنت میں آج بھی کثیر التصانیف بزرگ موجود ہیں۔

فقیر نے حضرت فیض ملت قبلہ حدائق بخشش،عرشیہ،فضائل مدینہ اورکئی عربی وفارسی کتب کا مطالعہ کیا،حضرت کا اندازِ تحریر نہایت ہی شفیق ہے اور جامعہ دلائل کے ذریعے بات با آسانی ذہن میں اُتر جاتی ہے۔ملال اس بات کا ہے کہ ''علم کی موتی'' کے مطابق 2150 کتب حضرت رقم کر چکے ہیں مگر 20% فیصد کتب بھی اب تک نہیں چھپی ۔میں عوام اہلسنّت سے دل کی گہرائیوں سے ملتمس ہوں کہ حضرت کی کتب کی اشاعت میں دل چسپی لیں اور اپنے قلوب کو سرکار دوعالم،نور مجسم صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت کا مدینہ بنا ئیں۔

اللہ عزوجل حضرت فیض ملت مدظلہ العالی کو دنیا و آخرت کی بے شمار نعمتوں سے نوازے۔ہم سب کو مدینہ پاک کی باادب حاضری نصیب کرے اور علماءِ اہلسنّت کی محبت ہماری دل میں ہمیشہ قائم رکھے۔اللہ عزوجل غیب سے اسباب عطا کرے کہ حضرت کی کتب جلد سے جلد شائع ہو جائیں۔

آمین بجاہِ النبی الآمین صلی اللہ علیہ وسلم

☆☆☆☆☆

# تاثرات

از:مولانا عبدالرحمٰن خان

ہیڈ ماسٹر نور الاسلام (ملاوی سینٹرل افریقہ)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حامداً ومصلیاً ومسلماً

اعلیٰ حضرت، عظیم البرکت، امام اہل سنت مولانا شاہ احمد رضا خاں علیہ الرحمۃ والرضوان نے ارشاد فرمایا ہے کہ

نہ مرا نوش ز تحسین نہ مرا نیش زطعن
نہ مرا گوش بمدحی نہ مرا ہوش ذی
منم و کنج خمولے کہ نگنجد در وی
جز من و چند کتابے و دوات و قلمی

صاحبِ سرمایۂ آخرت محترم حضرت علامہ شیخ التفسیر والحدیث رئیس التحریر جناب مولانا محمد فیض احمد اُویسی رضوی کثیر التصانیف کا نام ہے موصوف تحریری میدان میں اپنی مثال آپ ہیں۔ افریقہ میں چند کتب مطالعہ کو ملیں دل باغ باغ ہوگیا فہرست تصانیف دیکھ کر طبیعت میں ہلچل سی مچ گئی۔

الحمدللہ ثم الحمدللہ! دنیائے سنیت میں ابھی ایسی ہستیاں موجود ہیں بیساختہ دل کی گہرائی سے آواز نکلی، ہر بیشہ گماں بسر کی خالیست شاید کہ پلنگ خفتہ باشد، اعلیٰ حضرت کی صحیح ترجمانی کا حق ایسے ہی مصنفین نے کیا ہے جن کی طرزِ تحریر اور اندازِ تالیف دیکھ کر اپنے پرائے سبھی حیرت میں ہیں کہ درس و تدریس کا شعبہ ہی ایک زبردست اور عظیم ذمے داری اور بہت ہی مصروفیت کا شعبہ ہے۔ لیکن تصانیف اور اتنی زیادہ تصانیف یقیناً اس میں امام عشق و محبت، فاضل عرب وعجم کا فیضان وعرفان ہے جو کارفرما ہے اللھم ذد فزد آج کے اس پُرفتن دور و ماحول میں جب لوگ دین کے نام سے بھڑکتے ہیں دین کے لئے اور سنیت کی خاطر جنہوں نے اپنی حیات کے اکثر اوقات صرف اور صرف شریعتِ مطہرہ کے لئے وقف کردئے ہوں ایسے لوگوں کا وجود ناپید اگر نہیں ہے تو کم پید یقیناً ہے۔ اللہ تعالیٰ حضرت مولانا محمد فیض احمد اُویسی صاحب کو بُری نظروں سے محفوظ فرمائے (آمین نبی الامین الکریم)

کہاں ہیں عثمانِ غنی رضی اللہ عنہ کے خزانے کا اتارا پانے والے کھول دیں منہ اپنی مشقت کی کمائی کے خزانے کا

اور چھپوادیں کتابیں جتنی چاہیں۔یہ صحیح دین کی خدمت بھی ہوگی اور مال کا درست مصرف بھی،اس میں دنیا کی فلاح بھی ہے اور آخرت کی بہبودی بھی،پروردگارِ عالم موصوف کی عمر دراز فرمائے حاسدوں کے حسد سے بچائے۔اور انکی ان مساعی جمیلہ کو شرفِ قبولیت سے نوازے(آمین)



# تاثرات

ازقلم: عبدالعزیز عرفی

(ایڈووکیٹ سپریم کورٹ آف پاکستان)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

شیخ الحدیث علامہ محمد فیض احمد اُویسی صاحب کی لکھی کتابوں کی فہرست بعنوان ''علم کے موتی'' نظر نواز ہوئی۔

علم اللہ تعالیٰ کی صفت عظمیٰ ہے اور وحی کیا گیا وہی علم قرآن معظم میں مرکوز ہے۔ سرورِ انبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کی غایت ہی علم ہوا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے علم ہی کے ذریعہ سے دنیا جہاں کے تاریک گوشوں کو روشن ومنور کیا۔ ملت مسلم اتباع رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کرتے ہوئے جب تک علم کے فروغ میں مصروف رہی سرخ رو ہوئی اور ہر سو کامیابی وکامرانی نے اس کے قدم چومے۔

الحمدللہ! شیخ الحدیث محمد فیض احمد اُویسی صاحب فروغِ علم میں مصروف ہیں اور اس طرح بہ طریقہ احسن دینی فریضہ انجام دے رہے ہیں اللہ تعالیٰ ان کی کاوشوں کو قبول فرمائے۔



عبدالعزیز عرفی

۱۸ ربیع الثانی ۱۴۳۰ھ



# تاثرات

ناصرالدین صدیقی قادری
اسلامک اسٹڈیز سوسائٹی گورنمنٹ ڈگری کالج (مردانہ) ناظم آباد کراچی

باسمہ حامداً و مصلیاً

بحمداللہ! حضرت مولانا محمد فیض احمد اُویسی صاحب مدظلہ کی تصنیفات و تالیفات سے متعلق کتاب ''علم کے موتی'' موصول ہوئی۔

یہ عاجز و کمترین اپنے بچپن ہی سے حضرت مولانا موصوف کی کتب کا مطالعہ کرتا رہا ہے اور اسے آپ کی زیارت و تقریر سننے کا شرف بھی حاصل ہوا ہے۔

یقیناً مولانا اُویسی کی دینی و علمی خدمات اس دور میں کسی کرامت سے کم نہیں

ایں سعادت بزور بازو نیست

تانہ بخشد خدائے بخشندہ

اللہ تبارک و تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ بنی نوع انسان کو بالخصوص مسلمانانِ عالم کو مولانا اُویسی مدظلہ کے فیوض و برکات سے مستفیض فرمائے اور ان کی پُرخلوص خدمات کو ہمارے لئے مشعل راہ بنائے اور مولانا موصوف کے حق میں توشۂ آخرت بنائے۔ (آمین)

بجاہ سیدالمرسلین سیدنا محمد النبی الکریم ﷺ

☆☆☆☆☆

# تاثرات

پروفیسر ڈاکٹر نور احمد شاہتاز صاحب (P.H.D)

(Z.I.C) یونیورسٹی آف کراچی

بہاولپور کے بقیۃ السلف علماء میں سے مشہور مناظر، مدرس، محدث، مفسر اور کتب عدیدہ کے مترجم و شارح حضرت علامہ فیض احمد اُویسی رضوی دامت برکاتہم العالیہ کی علمی خدمات کا اعتراف ہر صاحب علم کی زبان و نوک قلم پر ہے۔

پاکستان میں فکر اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کے فروغ و احیاء کے لئے حکیم محمد موسیٰ امرتسری اور پروفیسر ڈاکٹر مسعود احمد کے علاوہ جن چند بزرگوں کے نام لئے جاسکتے ہیں ان میں حضرت علامہ فیض احمد اُویسی سرفہرست ہیں۔ بریلوی مسلک کی اشاعت میں حضرت کا حصہ بہت نمایاں ہے اور اس میدان میں اپنے ہم عصروں کو بہت پیچھے چھوڑ گئے ہیں گو کہ انہیں کراچی اور لاہور کے ادارہ ہائے امام احمد رضا کی سرپرستی اور معاونت حاصل نہیں رہی اور نہ انہیں بہاولپور جیسے چھوٹے سے شہر میں بڑے شہروں کے سے مالی وسائل حاصل ہوسکے مگر اس کے باوجود اُنہوں نے تصنیف و تالیف و نشر و اشاعت کا جو کام انجام دیا ہے وہ بڑے بڑے اداروں سے بڑھ کر ہے جس سے اندازہ ہوتا ہے کہ وہ اپنی ذات میں خود ایک ادارہ ہیں۔

سینکڑوں مطبوعہ اور ہزاروں غیر مطبوعہ تحریریں ان کی زندگی کے ایام کے کسی خاص مشن کے لئے وقف ہونے کا منہ بولتا ثبوت ہیں۔ ملک بھر میں جتنے تلامذہ ان کے ہیں شاید ہی کسی استاد کے ہوں۔ بریلویت کے جو گر وہ اپنے شاگردوں کو دورۂ ہائے تفسیر و حدیث میں سکھاتے ہیں وہ کسی اور کے پاس نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ مناظرہ کے میدان میں انہی کے تربیت یافتہ علماء کو تلاش کیا جاتا ہے۔

ان کی تحریروں میں اعلیٰ حضرت کا رنگ جھلکتا ہے، وہ تفسیر لکھ رہے ہوں یا تقریر فرما رہے ہوں، منطق کا کوئی مسئلہ سمجھا رہے ہوں یا صرف و نحو کے قواعد کی تشریح فرما رہے ہوں۔ مخالفین کی خبر ساتھ ساتھ لیتے جاتے ہیں۔ چنانچہ مخالف لوگ ان کے اس مخصوص انداز کی بناء پر انہیں وقت کا ''احمد رضا'' تسلیم کرتے ہیں۔

حضرت علامہ فیض احمد اُویسی اپنی حیاتِ مستعار کے آخری سرے پہ کھڑے ہیں اور دل میں یہ آرزو رکھتے ہیں کہ وہ اپنے جیتے جی اپنی تمام تحریری کاوشوں کو مطبوعہ صورت میں دیکھ سکیں۔ ادارہ تحقیقات امام احمد رضا، مرکزی مجلس رضا، مکتبہ

رضویہ، دارالعلوم امجدیہ اور دیگر بریلوی نشرواشاعت کے اداروں کو ان کی اس آرزو کی تکمیل میں بھرپور تعاون کرنا چاہیے اور نئے نئے لکھاریوں کی تلاش وجستجو کے بجائے اس کہنہ مشق محقق کے تمام مسودات حاصل کرکے ان کی فی الفور اشاعت کا اہتمام کرنا چاہیے۔





# تاثرات

ازقلم: مولانا ناصرالدین ناصرقادری

الحمدللہ! فقیر یہ کہنے میں توقف نہیں کرے گا کہ رئیس التحریر، شیخ القرآن والتفسیر والحدیث محمد فیض احمد اُویسی قدس سرہ العزیز دنیائے علم کا وہ روشن ودرخشاں ستارہ ہیں جس کی چمک دمک اہلیان علم اور طالبانِ علم پر نہ صرف روزِ روشن کی طرح عیاں ہے بلکہ اس کی چمک وتابنا کی اور نورانی روشنی منزلوں کو پالینے کا روشن ذریعہ بھی ہے۔

آپ اپنی کثرتِ تصانیف، معرفت علم دین، وعظ وتبلیغ اور مناظرہ جات کے سبب اہلیانِ علم میں منفرد وبلند مقام رکھتے ہیں خصوصاً آپ کی کثیر تعداد میں موجود تصانیف جو اپنے اندر علم کا وسیع سمندر سمائے ہوئے ہیں وہ اہلیانِ علم کی نظر سے پوشیدہ نہیں۔

علامہ محمد فیض احمد اُویسی رضوی قدس سرہ العزیز واقعتاً وحقیقتاً رئیس التحریر کہے جانے کے مستحق ہیں کہ اب تک دو ہزار سے زائد کتب ورسائل تحریر فرما چکے ہیں جن میں سے کم وبیش سات سو کتب ورسائل شائع ہو چکے ہیں اور انشاء اللہ باقی بھی بہت جلد منظرِ عام پر آجائیں گے۔ یہ تمام تر تصانیف علامہ موصوف کی پچاس سالہ علمی عرق ریزی کا مفید وکارآمد نتیجہ ہیں۔

علامہ موصوف کی ان تمام کتب ورسائل کی فہرست بنام ''علم کے موتی'' جس کے مطالعے سے آپ کے علمی شہ پاروں سے بخوبی واقفیت حاصل ہوئی آپ کی یہ کتاب اسم بامسمیٰ ہے کہ علامہ موصوف جیسے کثیر التصانیف قلم کار کے قلم سے نکلے ہوئے موتی اپنی علمی چمک دمک کے سبب ایک منفرد حیثیت رکھتے ہیں اور ضرورت بھی اس بات کی تھی کہ ان تمام قیمتی ونادر علمی موتیوں کو یکجا نام بہ نام دنیائے اسلام کے سامنے لایا جا سکے تاکہ اہلیانِ اسلام ان موتیوں سے واقفیت حاصل کر سکیں۔

الحمدللہ! یہ نیک اور ضروری کام پایہ تکمیل کو پہنچا اور علامہ موصوف کی فہرست کتب بنام ''علم کے موتی'' کتابی شکل میں اہلیانِ اسلام کے ہاتھوں میں آئی اور علامہ موصوف کے تحریر کردہ کتب ورسائل سے تفصیلی واقفیت حاصل ہوئی کہ الحمدللہ! علامہ صاحب نے مختلف علوم وفنون پر اپنا قلم اُٹھایا جس میں قرآن، تفسیر، حدیث، فقہ، تاریخ، رجال، سیرت، سوانح، توقیت وفرائض، تصوف، منطق، فلسفہ، تعویز وتکسیر، سیاسیات ومعاشیات، تہذیب وتمدن، زبان وادب، سفرنامہ، سائنس، تراجم، شروح، حواشی وغیرہم شامل ہیں۔

آپ نے چار مختلف زبانوں میں یعنی اُردو، عربی، فارسی اور سرائیکی زبانوں میں اپنی تصانیف کو قلمبند فرمایا۔

الحمدللہ! اہل اسلام کے لئے بڑی خوش بختی وخوشخبری ہے کہ شیخ القرآن والتفسیر والحدیث علامہ محمد فیض احمد اُویسی رضوی قدس سرہ العزیز کی شہرۂ آفاق تصانیف ورسائل کی فہرست کتابی شکل میں بنام ''علم کے موتی'' کی اب اشاعت ہورہی ہے اور یہ قابلِ تحسین سعی واقعتاً قابل تحسین ہے کہ علامہ موصوف کے علمی شہ پارے اپنے نام، زبان، موضوع اور صفحات کی تعداد کے ساتھ اس کتاب میں جلوہ افروز ہیں جس کے ذریعہ علامہ صاحب کی تقریباً پچاس سالہ تحریری کاوشوں کا تعارف آپ کے مخفی وظاہر علمی ذخیرے کو منظر عام پر لے آئے گا جس سے بخوبی یہ بات عیاں ہو جائے گی کہ دنیائے سنیت میں ایسا شہ سوار اہل قلم موجود ہے جس کے علمی کارنامے تلوار سے زیادہ اثر انگیز ہیں اور جو دنیائے ادب پر اپنے علمی فیض کے ساتھ سایہ فگن ہے۔

الحمدللہ! فقیر کو یہ کہنے میں کوئی عار نہیں کہ آپ کی پچاس سالہ درس وتدریس، تبلیغ وارشاد، مناظرہ جات، تصنیف وتالیف کی صورت میں کی گئی علمی خدمات اس سورج کے مانند ہیں جو انشاءاللہ ہمیشہ چمکتا رہے گا اور اس چاند کی مثل ہیں جو ہمیشہ طلوع رہے گا۔(انشاءاللہ)

فقیر بارگاہ الٰہی میں دعا گو ہے کہ اپنے محبوب ﷺ اور اُس کے محبوبوں کے صدقہ اور وسیلے سے حضرت کے علم و قلم، عمر وعمل میں خوب برکتیں، فیوض وانوار عطا فرمائے اور آپ کا علمی فیض ہمیشہ جاری وساری فرمائے اور اُن معاونین پر بھی اپنی کروڑوں رحمتیں نچھاور فرمائے جنہوں نے اس کتاب کی ترتیب وتدوین، اشاعت وتزئین میں حصہ لیا اور اس کارخیر کے ذریعے دنیائے سنیت کے لئے ان علم کے قیمتی ونادر موتیوں کو ہمیشہ کے لئے محفوظ کرلیا اور رب تعالیٰ اپنے خصوصی فضل وکرم سے اس حقیر فقیر کی مغفرت فرمائے۔

بجاہ سیدالمرسلین سیدنا محمد النبی الکریم ﷺ



# تاثرات

از قلم: پروفیسر علامہ غلام مصطفیٰ مجددی
(شکر گڑھ، پنجاب، پاکستان)

مترجم المناقب، فیض ملت علامہ محمد فیض احمد اُویسی ادام اللہ ظلہ علینا فی الدارین عصر حاضرہ کے اہل سنت کی سربرآوردہ شخصیات میں سے ایک ہیں۔ آپ کا تعلق جنوبی پنجاب کے مردم خیز علاقے سے ہے۔ حضور محدث اعظم پاکستان مولانا ابوالفضل محمد سردار احمد فیصل آبادی رحمۃ اللہ علیہ اور امام سید احمد سعید شاہ کاظمی رحمۃ اللہ علیہ جیسے جید اساتذہ سے علم قرآن وحدیث وفقہ حاصل کیا اور تمام عمر اس کی اشاعت کے لئے وقف کر دی۔ آپ کا حقائق افروز اور باطل سوز قلم ان بزرگوں کی زندہ کرامت ہے جس کی نوک گوہر رقم نے تین ہزار سے زیادہ رسائل وکتب کا ذخیرہ تحریر کیا اور ہنوز اہل سنت کی تائید اور اہل بدعت کی تردید میں جاری وساری ہے۔ حضرت فیض مجسم کی معرکۃ الاراء کتب میں ضخیم تفسیر القرآن ''روح البیان'' کا ترجمہ بھی شامل ہے۔ فاضل موصوف نے اپنی تفسیر قرآن عربی زبان میں لکھی ہے افسوس کہ مالی پریشانی کی وجہ سے ابھی تک یہ علم وفضل کا خزانہ مولانا کی حسرتوں تلے دبا ہوا ہے۔ کاش میری قوم خواب گراں سے بیدار ہو جائے اور ''وعظ فروشوں'' پر ہزاروں روپیہ قربان کرنے ''نعت خوانوں'' پر لاکھوں کی بیلیں لٹانے اور ایمان دشمن پیروں کے آستانوں پر نذریں چڑھانے کے بجائے ایسے علمی وفکری کام کی اشاعت وطباعت کی طرف توجہ دے۔ میں ہرگز ماننے کو تیار نہیں کہ ہم بے زر وغریب ہیں میں نے ذاتی طور پر دیکھا ہے ہم اہل سنت میں کروڑ پتی لوگ موجود ہیں شادیوں پر، الیکشن پر لاکھوں خرچ کرتے ہیں لیکن دس روپے کا کوئی رسالہ خریدنے کے لئے تیار نہیں۔ میں جانتا ہوں ہم اہل سنت ختموں اور ایصال ثواب کی محفلوں میں ہزاروں دیگیں پکوا کر برادری کو کھلاتے ہیں لیکن مسلک کے لئے دس روپے دینے کے لئے بید مجنوں کی طرح لرزتے کانپتے ہیں۔ ہم بے حس ہیں، ہم خوابِ گراں کا شکار ہیں، ہم دنیا کے لئے سب کچھ ہیں، دین کے لئے کچھ نہیں، مجھے حضور مخبر صادق ﷺ کی حدیث مبارک یاد آرہی ہے کہ

واللہ ما اخاف علیھم ان تشرکوا من بعدی ولکن اخاف الا تنافسوا فیھا

خدا (عزوجل) کی قسم مجھے یہ خوف نہیں کہ تم میرے بعد مشرک ہو جاؤ گے ہاں یہ خوف ہے کہ تم دنیا میں کھو جاؤ گے

الحمدللہ! ہم مشرک نہیں مگر معاذ اللہ عزوجل دنیادار اور زر پرست ہیں۔ میں ہر صاحب درد کے دل پر دستک دیتا ہوں کہ اگر ہم نے حضرت اُویسی دامت برکاتہم العالیہ جیسے عظیم لوگوں کی قدر نہ کی تو تاریخ ہمیں معاف نہ کرے گی۔

اہل سنت کی موجودہ باہمی کشمکش، منصب پرستی اور بے عملی انہیں تاریک راہوں پر لے جارہی ہے، ملک وملت کی قیادت کا سہرا بکھرتا جارہا ہے، مستقبل کے حسین خواب ٹوٹ رہے ہیں، اغیار اس تندو تیزی سے اُبھر رہے ہیں **الامان والحفیظ۔** حضرت فیض ایوانِ اہل سنت کا ایک تابناک چراغ ہیں۔ میں نے سنا آپ کے آنے سے پہلے شہر بہاول پور میں بدعقیدہ لوگ چھائے ہوئے تھے۔ اہل سنت کی کوئی مسجد اور ادارہ موجود نہ تھا آپ کی کاوش پیہم اور اذانِ ہدایت سے بت کدۂ آذری میں زلزلے آگئے۔ **الحمدللہ!** آج وہاں اہل سنت کی مساجد اور ادارے کثیر تعداد میں موجود ہیں۔

میرے استاد مکرم حضرت پروفیسر محمد حسین آسی دامت برکاتہم العالیہ حضرت فیض ملت دامت برکاتہم العالیہ کے بہت مداح ہیں۔ آپ فرماتے ہیں کہ حضرت فیض ملت دامت برکاتہم العالیہ سیرت و کردار میں اسلاف کرام کا نمونہ ہیں۔ منکسر المزاجی فطرت کا خاصہ ہے، حسن اخلاق طبیعت میں رچا ہوا ہے، صبح وشام علمی و اعتقادی گلستان کی آبیاری میں مستعد نظر آتے ہیں، ملک وملت کا درد رگ رگ میں سرایت پذیر ہے۔

مورخہ ۲۲ جولائی ۱۹۹۸ء کو کامونکی منڈی میں حضرت فیض ملت کی زیارت نصیب ہوئی جیسے سنا ویسا پایا میری زندگی میں ایسے خلیق وشفیق انسان کم گزرے ہیں۔ غرض ایسے لوگوں کے بارے میں کہا گیا ہے

مت سہل ہمیں سمجھو پھرتا ہے فلک برسوں
تب خاک کے پردے سے انسان نکلتے ہیں

حضرت فیض ملت کی زیر کاوش ''ترجمۃ المناقب'' گلشن احناف کے لئے بادِ نسیم سے کم نہیں۔ یہ ہماری بدقسمتی ہے کہ ہم محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کے غلام تو کہلاتے ہیں مگر آپ کی مبارک زبان سیکھنے اور پھیلانے کے لئے تیار نہیں۔ حضرت فیض ملت قوم کے لئے اس المیے سے آشنا ہیں لہٰذا اُنہوں نے اس بلند پایہ کتاب کو اُردو میں تبدیل کر کے پوری قوم پر احسان فرمایا ہے۔ مولا کریم آپ کا سایہ تادیر قائم رکھے۔

ترجمہ مکمل کرنے کے بعد فاضل مترجم نے ہمارے وقت کے دانشور قلمکار اور سنیت کے بلند پایہ عالم دین حضرت پیرزادہ علامہ اقبال احمد فاروقی ایم اے نگران مرکزی مجلس رضا اور ناظم اعلیٰ مکتبہ نبویہ لاہور کو خصوصی طور پر منتخب فرما کر اپنے ترجمہ پر نظر ثانی کی فرمائش کی چنانچہ پیرزادہ موصوف نے اس عالمانہ ترجمے کو آسان اُردو میں منتقل کر کے قارئین کے لئے آسانیاں پیدا کر دیں ہیں اور ہم ذاتی طور پر محسوس کرتے ہیں کہ اردو زبان کی سلاست اور روانی سے ترجمہ کی اہمیت بڑھ گئی ہے اور یہ اہم تاریخی کتاب ہمارے دینی لٹریچر میں ایک عمدہ اضافہ ہے۔

اس مقام پر "ناشر المناقب اردو" حضرت علامہ پیرزادہ اقبال احمد فاروقی کا شکریہ ادا کرنا اپنا اخلاقی فرض سمجھتا ہوں جنہوں نے "مناقب امام اعظم" کی اشاعت وطباعت پر زرِ کثیر صرف کیا یقیناً یہ کتاب علمی دنیا میں اپنا مقام حاصل کرے گی۔ (انشاءاللہ تعالیٰ)





# تاثرات

حضرت علامہ شمس الھدیٰ المصباحی مدظلہ العالی

(استاذ جامعہ اشرفیہ مبارکپور اعظم گڑھ(انڈیا))

مبسملا ومحمد و مصلیا و مسلما ومتوسلا

خدا تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر واحسان ہے کہ سفر کراچی کے موقع پر کثیر علماءِ اہل سنت، مقتدائے اُمت سے نہ صرف شرفِ ملاقات بلکہ تبادلہ خیالات کی سعادت کی میسر آئی ان میں نمایاں طور پر ملک التحریر، مخزن فیض وبرکت حضرت علامہ مفتی محمد فیض احمد اُویسی رضوی صاحب قبلہ دام ظلہ الاقدس کی ذات مبارک ہے۔ خداعزوجل نے جن کے قلم سعادت رقم میں اتنی خیر وبرکت ودیعت فرمادی ہے کہ آپ کی تصانیف کا سلسلہ تین ہزار (۳۰۰۰) سے تجاوز ہورہا ہے آپ کی تحریریں محققانہ ہوئی ہیں۔ کئی کتب نظر فقیر سے گزریں ان میں ''سبز عمامہ کا جواز'' نامی کتاب کا تو بالاستیعاب مطالعہ کیا دل باغ باغ ہوگیا۔ یہ کتاب چھ ابواب پر مشتمل ہے مقدمہ اور تتمہ اس پر مستزاد ہے۔ اس کتاب میں خاص بات یہ ہے کہ یہاں پاکستان میں وقار اہل سنت حضرت علامہ مفتی محمد وقار الدین صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مفتی غلام سرور صاحب دام ظلہ کے فتویٰ کو جو سبز عمامہ کے عدم جواز پر ہے۔ بعض بھولے بھالے لوگ ''دعوت اسلامی'' کے حسد میں بڑے غلط ڈھنگ سے پیش کرتے ہیں۔ حضرت اُویسی قبلہ نے اس کی توضیح وتطبیق کی اور اصلاح وارشاد کی بہتر صورت اپنائی ے۔ میں نے بغور اس پر نظر ثانی کرکے کتابت وطباعت کی غلطیوں کے اصلاح کی کوشش کی ہے۔ خدا کرے اب آئندہ صاف ستھری طباعت میں لوگوں کے ہاتھوں میں ہو۔ دعا ہے کہ خدا تعالیٰ ہمیں ایسی کتب سے استفادہ کا سلیقہ عطا فرمائے۔

آمین بجاہ سیدالمرسلین سیدنا محمد النبی الکریم صلی اللہ علیہ وسلم

خادم جامعہ اشرفیہ، مبارکپور اعظم گڑھ۔ انڈیا

حال مقیم فیضانِ مدینہ (سابق) سبزی منڈی۔ کراچی

۲۳ رمضان المبارک ۱۴۲۰ھ

☆☆☆☆☆☆

# مختصر سوانح علامہ أویسی صاحب دامت برکاتھم العالیہ

از: صاحبزادہ مولانا حافظ محمد فداء الرسول اُویسی

حضرت علامہ محمد فیض احمد اُویسی رضوی دامت برکاتہم العالیہ کا آبائی ماحول خالص دیہاتی ہے۔ علامہ اُویسی صاحب کا خاندان سندھ سے وابستہ تھا بقول حضرت علامہ اُویسی صاحب کے ہمارا خاندان سندھ سے پنجاب آیا اور ریاست بہاول پور کے مشہور ضلع رحیم یار خان تحصیل خان پور بستی حامد آباد میں آباد ہو گیا۔ بچپن میں علامہ اُویسی صاحب سندھ کے نام سے ہی متعارف تھے۔ علامہ اُویسی صاحب نے فرمایا کہ والدین اور دوسرے خاندان کے افراد اپنے آپ کو سندھ سے منسلک کرتے تھے اور پھر سندھی بھائیوں کو اُس وقت دیکھنے کا موقع میسر ہو جب کہ وہ اپنے مختلف علاقوں سے پیدل چل کر حضرت غوث بہاؤالحق زکریا ملتانی قدس سرہ کے مزار شریف کی زیارت کے لئے جاتے تو ان کا گزر ہمارے گاؤں سے ہوتا۔

آپ کے جدامجد مولانا محمد حامد رحمۃ اللہ علیہ نے عالم شباب میں اپنے ماحول سے نکل کر علم پڑھنا شروع فرمایا جو صرف چند کتب فارسی تک محدود رہا بعد ازاں آپ کے والد مولانا نور احمد رحمۃ اللہ علیہ نے بھی فارسی کتب گلستان، بوستان تک پڑھا۔ حسب دستور خاندان کھیتی باڑی کے کام میں مصروف رہے متعدد اولاد ہونے کے باوجود صرف دو صاحبزادے آنکھوں کی ٹھنڈک بن سکے باقی سب اللہ تعالیٰ کو پیارے ہو گئے۔ ان دو بقایا میں بڑے صاحبزادے حاجی الٰہی بخش صاحب اپنے موروثی اُمور کے وارث بنے اور دوسرے صاحبزادے کو حضرت علامہ مفتی محمد فیض احمد اُویسی کہا جاتا ہے۔

حضرت علامہ مفتی محمد فیض احمد اُویسی بن مولانا نور احمد بن مولانا حامد بن کمال قوم لاڑ۔ حضرت علامہ محمد فیض احمد اُویسی مدظلہ العالی اپنے گاؤں حامد آباد ضلع رحیم یار خاں میں تخمیناً ۱۹۳۲ء میں پیدا ہوئے۔ آپ کا نام آپ کے والد مولانا نور احمد رحمۃ اللہ علیہ نے فیض احمد رکھا۔

تقریباً چار پانچ سال کی عمر میں اپنے والد مولانا نور احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے ناظرہ قرآن مجید پڑھا تقریباً دو سال میں ناظرہ قرآن مجید ختم کر کے اپنے قریبی قصبہ ترنڈہ میر خاں تحصیل خانپور ضلع رحیم یار خاں کے اسکول میں آپ کو داخل کیا گیا۔ ۱۹۴۲ء میں پرائمری کی پانچ جماعتیں پاس کیں والد ماجد مولانا نور احمد رحمۃ اللہ علیہ کی تمنا کے مطابق حافظ جان محمد صاحب قریہ کلاں کے پاس حفظ قرآن مجید کرنے کے لئے بھیجا۔ ڈیڑھ سال تک صرف آٹھ پارے حفظ ہو سکے

چونکہ ان کے ہاں مستقل تعلیم کا انتظام نہیں تھا اس لئے صرف آٹھ پارے حفظ ہو سکے۔ وہاں سے خانقاہ جیٹھ بھٹہ نزد خان پور کٹورہ کے مدرس حضرت مولانا حافظ سراج احمد رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں جانا پڑا۔ ڈیڑھ سال اُن کے پاس بسر ہوئے لیکن وہاں بھی ناغہ جات کی وجہ سے تضیع اوقات ہوئی اس لئے وہاں پر اٹھارہ پارے حفظ ہو سکے۔ پچیس پارے حفظ ہونے کے بعد وہاں سے خیر پور ٹامیوالی ضلع بہاولپور مولانا غلام یسین رحمۃ اللہ علیہ کے پاس حاضری دی گئی۔ ۱۹۴۷ء کو مکمل قرآن مجید حفظ ہو گیا اور پاکستان کے عالم وجود میں آنے کے پہلے سال مستری کمال الدین خان پور کٹورہ میں پہلی بار تراویح میں مکمل قرآن مجید سنایا اور اسی ماہ مقدس کی ۲۷ شب صبح کو پاکستان وجود میں آیا۔ ستمبر ۱۹۴۷ء میں فارسی نظم پند نامہ سعدی رحمۃ اللہ علیہ کا آغاز ہوا ۱۹۴۸ء تک زلیخا سکندر تک مولانا اللہ بخش رحمۃ اللہ علیہ کے پاس پڑھیں۔ ۱۹۴۸ء کے آخر میں صرف ونحو کا آغاز حضرت مولانا خورشید احمد رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں ہوا۔ ہدایہ مختصر معانی شرح جامی درسی بقایا کورس درس نظامی ان کے استاد مکرم حضرت مولانا الحاج عبدالکریم رحمۃ اللہ علیہ کے پاس مکمل کیا۔ ۱۹۵۱ء میں درس نظامی سے فراغت نصیب ہوئی جب کہ استاذ الاساتذہ رحمۃ اللہ علیہ اپنے گاؤں اعوان اور خانقاہ پر اراہ شریف نزد لیاقت پور ضلع رحیم یار خاں پڑھایا کرتے تھے۔ دورۂ حدیث شریف دیگر کتب کے لئے جامعہ رضویہ لائل پور میں داخلہ لیا۔ ۱۹۵۲ء ۱۳۷۱ھ میں محدث اعظم پاکستان استاذ المحدثین حضرت علامہ الحاج ابوالفضل محمد سردار احمد صاحب قدس سرہ العزیز کے مبارک ہاتھوں سے رسم دستار بندی ہوئی اور سند فراغت نصیب ہوئی۔

اثنائے تعلیم میں بسلسلہ سلوک روحانی قادریہ اُویسیہ سلسلہ کے سرچشمہ حضرت خواجہ محکم سیرانی رحمۃ اللہ علیہ سمہ سٹہ خانقاہ شریف ضلع بہاول پور جن کا دوسرا مزار دھوراجی ضلع کاٹھیاوار بھارت میں ہے کے سجادہ نشین حضرت الحاج خواجہ محمد الدین صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے دست حق پرست پر بیعت کی۔ ۱۳۸۱ھ میں ان کے وصال کے بعد بوساطت مولانا حسن علی رضوی دامت برکاتہم العالیہ میلسی ضلع وہاڑی مفتی اعظم ہند الحاج مولانا مفتی مصطفیٰ رضا خاں دامت برکاتہم العالیہ زیب مصلی اعلیٰ حضرت عظیم البرکت مجدد مأتہ حاضرہ مؤید ملت طاہرہ امام الشاہ احمد رضا خاں صاحب قدس سرہ بریلی (بھارت) سے ۱۳۵۸ھ میں بیعت سلوک کی درخواست کی جو منظور ہوئی اور آپ نے اپنے فیض وکرم سے سلسلہ قادریہ میں بیعت لینے کی نہ صرف اجازت بخشی بلکہ اپنی قلمی سند تحریر فرما کر بذریعہ رجسٹری روانہ فرمائی۔

## سلسلہ تصنیف

دورانِ تعلیم ہی تصنیف وتالیف کا سلسلہ شروع فرمایا۔ میری معلومات کے مطابق پہلی تصنیف کا نام ''کارآمد

مسئلے" حصہ اول سب سے پہلے اس کی اشاعت مکتبہ اُویسیہ رضویہ حامد آباد تحصیل خانپور بہاول پور ڈویژن اب اس کی دوسری اشاعت حاجی محمد اسلم اُویسی قطب مدینہ پبلشرز عطاری کتب خانہ نزد شہید مسجد کھارادر کراچی سے ہوئی۔ اسی طرح یہ لکھنے کا سلسلہ چلتا رہا اور اب الحمدللہ عزوجل تین ہزار کتب سے بھی زیادہ ہونے لگا ہے چند مشہور کتابوں کے نام یہ ہیں

عربی تفسیر دس جلدوں پر مشتمل ہے، تفسیر روح البیان کا اُردو ترجمہ "فیوض الرحمٰن" پندرہ جلدوں پر مشتمل ہے، فیض الجاری فی شرح و ترجمہ بخاری شریف دس جلدوں میں ہے، مسلم شریف کا اُردو ترجمہ و شرح دس جلدوں پر مشتمل ہے، ترمذی کا ترجمہ و شرح چار جلدوں پر مشتمل ہے۔ الحائق فی الحدائق شرح حدائق بخشش ۲۵ جلدوں میں ہے، مثنوی شریف کی شرح تقریباً ۲۰ جلدوں پر مشتمل ہے۔

۱۹۵۲ء ۱۳۷۱ھ کے اواخر میں یعنی شوال المکرام کے مہینہ میں اپنے گاؤں حامد آباد میں عربی درسگاہ کی بنیاد ڈالی جس کا نام حضرت علامہ محمد فیض احمد اُویسی دامت برکاتہم العالیہ نے "مدرسہ منبع الفیوض" رکھا۔ جس میں حفظ قرآن اور خالص عربی کی تعلیم دی جاتی ہے اس مدرسہ میں دور دراز سے طلبہ تعلیم کے لئے جمع ہو گئے۔ گاؤں کے ماحول میں ان کا انتظام بہت ہی مشکل تھا لیکن اس ویرانہ مقام میں درجنوں محدث، مفتی، مدرس اور سینکڑوں حفاظ تیار کر لئے جو آج مرکزی مدارس میں ہیں خدمت حدیث مبارکہ و مسند افتاء تدریس کی مسند پر فائز ہیں۔

۱۹۶۱ء میں مدرسہ سراج العلوم خان پور میں دورۂ قرآن کا آغاز کیا۔ ۱۹۶۳ء میں خانیوال ضلع ملتان بھی دورۂ قرآن ڈیڑھ ماہ کا درس دیا۔ پاکستان، بنگلہ دیش، بھارت دیگر ممالک میں علامہ اُویسی صاحب کے شاگرد ہیں چونکہ حامد آباد ایک معمولی گاؤں اور ویران علاقہ تھا اور تعلیمی معاشی سہولتوں سے کوسوں دور ہے جس کی وجہ سے مسافر طلباء اور تعلیمی ضروریات کے لئے بہت تکالیف و صعوبتوں کا سامنا کرنا پڑا۔ مجبوراً سکونت ترک کر کے ۱۳۸۷ھ ۱۹۶۳ء میں اقامت اختیار کی اور یہیں پر زمین کا ٹکڑا خرید کر حضرت علامہ مفتی محمد فیض احمد اُویسی مدظلہ العالی نے جامع مسجد سیرانی کی بنیاد رکھی اور "جامعہ اُویسیہ" بہاولپور بھی کھولا گیا جس میں دورۂ حدیث شریف اور درسِ نظامی کی بالائی کتب اور ماہ شعبان میں دورۂ تفسیر القرآن خود پڑھاتے ہیں۔ بہاولپور کے اس جامعہ اُویسیہ نے ہزاروں حفاظ فضلاء و علماء پیدا کیے جو آج دنیا کے کونے کونے میں جامعہ کا نام روشن کئے ہوئے ہیں الحمدللہ!

حضرت علامہ محمد فیض اُویسی دامت برکاتہم العالیہ کی شادی ۱۳۷۲ھ جناب احمد لاڑ صاحب کی صاحبزادی سے

ہوئی جس سے درج ذیل اولاد ہوئی۔

(۱) محمد جمیل ڈیڑھ ماہ کے بعد انتقال ہوگیا۔

(۲) علامہ حافظ مفتی محمد صالح اُویسی قرآن مجید حفظ کیا ہوا ہے مکمل درس نظامی دورۂ حدیث حضرت علامہ محمد فیض احمد اُویسی دامت برکاتہم العالیہ سے کیا ہوا ہے اس وقت جامعہ اُویسیہ رضویہ بہاولپور کے مفتی ہیں۔

(۳) صاحبزادی صفیہ بی بی چار ماہ کے بعد فوت ہوئیں۔

(۴) علامہ حافظ محمد عطاء الرسول اُویسی مکمل درس نظامی دورۂ حدیث کیا ہوا ہے اس وقت جامعہ اُویسیہ رضویہ کے مدرس اور مکتبہ اُویسیہ رضویہ بہاولپور کے منتظم اعلیٰ ہیں ماہنامہ فیض عالم کے چیف ایڈیٹر ہیں۔

(۵) محمد اسلم چھ ماہ کے ہوکر فوت ہوئے۔

(۶) علامہ حافظ محمد فیاض احمد اُویسی عربی مدرس ہیں جامعہ اُویسیہ رضویہ میں اور ماہنامہ فیض عالم کے ایڈیٹر ہیں۔

(۷) علامہ حافظ محمد ریاض اُویسی جامعہ اُویسیہ رضویہ کے مدرس اور دار العلوم کے منتظم ہیں۔

(۸) کنیز فاطمہ جو صاحب اولاد ہیں۔

(۹) محمد نور احمد اُویسی آخری صاحبزادے جو ایک سال کے ہوکر انتقال کر گئے۔

آخر میں اہل سنت کے جتنے بھی اشاعتی ادارے ہیں ان سے درخواست کرتا ہوں کہ نئے مصنف کی کتاب شائع کرنے کے بجائے علامہ صاحب کی کتابیں شائع کریں انشاء اللہ تعالیٰ دنیا وآخرت میں فائدہ ہی فائدہ ہوگا۔

اس کتاب کی ترتیب میں جامعہ اُویسیہ رضویہ بہاولپور کے طالب علم مولانا غلام دستگیر اُویسی صاحب نے تعاون کیا اللہ تعالیٰ ان کو جزائے خیر عطا فرمائے۔

دعا گو: محمد فداء الرسول اُویسی (جامعہ گلزار رسول بہاولپور)

۲۶ شعبان المعظم ۱۴۲۳ء بروز ہفتہ

# فہرست مطبوعہ تصانیف

علامہ مفتی احمد اُویسی دامت برکاتہم العالیہ

(حصہ اول)

| نمبر شمار | نام تصنیف | زبان | صفحات | موضوع |
|---|---|---|---|---|
| | الف | | | |
| ۱ | اذان بلال رضی اللہ عنہ | اردو | ۲۴ | تاریخ |
| ۲ | اذان اور صلوٰۃ وسلام | اردو | ۳۴ | نام سے ظاہر ہے |
| ۳ | اذانِ جمعہ مسجد میں؟ | اردو | ۴۸ | نام سے ظاہر ہے |
| ۴ | اذان کے وقت الصلوٰۃ والسلام علیک یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پڑھنے کا ثبوت | اردو | ۴۳ | نام سے ظاہر ہے |
| ۵ | اذان برقبر | اردو | ۵۴ | قبر پر اذان کہنے کے بارے میں یہ رسالہ ہے |
| ۶ | اذان کے بعد الصلوٰۃ والسلام علیک یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پڑھنے کا ثبوت | اردو | ۱۹ | نام سے ظاہر ہے |
| ۷ | امام احمد رضا کا فقہائے سلف سے اختلاف اور اس کی نوعیت | اردو | ۲۴ | نام سے ظاہر ہے |
| ۸ | امام احمد رضا اور فن تفسیر | اردو | ۲۴ | نام سے ظاہر ہے |
| ۹ | امام احمد رضا اور علم الحدیث | اردو | ۹۲ | نام سے ظاہر ہے |
| ۱۰ | امام احمد رضا کا درس ادب | اردو | ۴۰ | نام سے ظاہر ہے |
| ۱۱ | اعلیٰ حضرت بریلوی مادرزاد ولی | اردو | ۴۶ | نام سے ظاہر ہے |
| ۱۲ | احادیث موضوعہ اور امام احمد رضا | اردو | ۲۴ | علم الحدیث |
| ۱۳ | اوتاد کی تحقیق اوتاد کون؟ | اردو | ۱۶ | تصوف |
| ۱۴ | الاربعین فی فضائل سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم | اردو | ۸۰ | چالیس حدیثیں فضائل سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۵ | ابواب الصرف مع قوانین اُردو | اردو | ۱۷۷ | علم الصرف کی کتاب اور ابواب الصرف کی تفصیل وقواعد |
| ۱۶ | انگوٹھے چومنے کا ثبوت | اردو | ۴۸ | نام سے ظاہر ہے |
| ۱۷ | اعانت الاحباب بایصال الثواب | اردو | ۲۶ | فقہ |
| ۱۸ | السوء التعزیر فی تصویر التصویر عرف تصویر کے احکام | اردو | ۸۰ | نام سے ظاہر ہے |
| ۱۹ | اُویسی نامہ مع قوانین فارسی کا مجموعہ (حصہ اول) | اردو | ۱۶ | قوانین فارسی کا مجموعہ |
| ۲۰ | امالتہ القلوب الیٰ محاسن صحابۃ القلوب | اردو | ۱۰ | صحابہ کرام کے فضائل |
| ۲۱ | امیر معاویہ رضی اللہ عنہ | اردو | ۲۲۴ | مناظرہ در شیعہ |
| ۲۲ | اصلی اور نقلی پیر میں فرق | اردو | ۳۲ | تصوف |
| ۲۳ | الاقساط فے الحیلہ والاسقاط عرف اسقاط میت کا ثبوت | اردو | ۴۸ | فقہ |
| ۲۴ | آؤ علم سے پیار کریں | اردو | ۳۲ | فضائل علم |
| ۲۵ | اسلامی طلبہ اور آدابِ شاگردانہ | اردو | ۲۴ | فضائل علم |
| ۲۶ | آئینہ شیعہ نما | اردو | ۸۰ | رد شیعہ |
| ۲۷ | الاعلام فی فرق الاذان بین الرفض والاسلام | اردو | ۲۴ | رد شیعہ |
| ۲۸ | آئینہ مودودی | اردو | ۱۶ | رد مودودی |
| ۲۹ | آئینہ مرزا نما | اردو | ۵۰ | رد مرزائیت |
| ۳۰ | آئینہ دیوبند | اردو | ۳۶ | رد دیوبندیت |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳۱ | اسلام اور عیسائیت کا موازنہ | اردو | ۱۲۸ | ردِ عیسائیت |
| ۳۲ | اسلام اور عیسیٰ علیہ السلام | اردو | ۸۰ | ردِ عیسائیت |
| ۳۳ | احترام القبور | اردو | ۳۲ | ردِ نجدیت |
| ۳۴ | امام اعظم کی حاضر جوابی | اردو | ۱۲۱ | تاریخ |
| ۳۵ | اصل اباحت ہے | اردو | ۴۸ | اُصول فقہ |
| ۳۶ | ابلیس تا دیوبند | اردو | ۵۶ | ردِ دیوبندیت |
| ۳۷ | آدابِ رسالت کی قدر و منزلت | اردو | ۲۶ | فضائل |
| ۳۸ | اسلامی سلام | اردو | ۳۶ | فقہ |
| ۳۹ | الاحادیث الاربعون والماء ة فی فضائل المدینہ الطیبة عرف فضائل مدینہ طیبہ (۴۰ احادیث کی روشنی میں) | اردو | ۸۰ | فضائل |
| ۴۰ | الانجلاء فی تطور الاولیاء | اردو | ۸۰ | فضائل اولیاء |
| ۴۱ | ان سا نہیں انسان وہ انسان ہیں یہ | اردو | ۴۰ | فضائل رسول صلی اللہ علیہ وسلم |
| ۴۲ | اہلِ میت کے طعام کا حکم عرف کیا میت کا کھانا جائز ہے؟ | اردو | ۹۶ | فقہ |
| ۴۳ | اُوجھڑی کی کراہت | اردو | ۴۴ | فقہ |
| ۴۴ | ابوین مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم | اردو | ۳۴۴ | فضائل والدین مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم |
| ۴۵ | امام حرم اور ہم | اردو | ۳۶ | ردِ نجدیت |
| ۴۶ | امام اور داڑھی | اردو | ۳۲ | فقہ |
| ۴۷ | اسلامی داڑھی | اردو | ۴۴ | فقہ |
| ۴۸ | آرام گاہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم | اردو | ۳۶ | فضائل مدینہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۴۹ | ایک سو گیارہ (۱۱۱) سوالات کے جوابات | اردو | ۱۴۸ | ردوہابیت |
| ۵۰ | ایک سو بارہ سوالات کے جوابات بحوالہ میلاد شریف | اردو | ۱۱۲ | میلاد شریف کے فضائل |
| ۵۱ | اخلاق ساز کہانیاں | اردو | ۱۳۲ | اخلاق |
| ۵۲ | آبِ زم زم افضل ہے یا آبِ کوثر؟ | اردو | ۲۴ | فضائل |
| ۵۳ | اللہ تعالیٰ تو یا آپ؟ | اردو | ۱۶ | علم الکلام |
| ۵۴ | ایمان پر خاتمے کے اچھے اعمال | اردو | ۴۰ | فقہ |
| ۵۵ | اضاحیك ومضاحيك عرف اسلامی ہنسی مذاق | اردو | ۹۶ | اخلاق |
| ۵۶ | اسلامی پہیلیاں (حصہ اول) | اردو | ۱۲۰ | مختلف مسائل |
| ۵۷ | اولیاء کرام کی نذر و نیاز ماننے کا ثبوت | اردو | ۴۱ | ردوہابیہ |
| ۵۸ | انسان اور بھول | اردو | ۲۴ | فقہ |
| ۵۹ | آغا خانی کی مذہبی کہانی | اردو | ۷۲ | ردآغا خانی |
| ۶۰ | آمین آہستہ کہنے کا ثبوت | اردو | ۵۲ | ردغیر مقلدین |
| ۶۱ | آٹھ تراویح بدعت ہے | اردو | ۴۲ | ردغیر مقلدین |
| ۶۲ | اماطة الاذى عن نسب غوث الورى | اردو | ۳۴ | تاریخ |
| ۶۳ | اشد الباقی کتابة النساء المعروف عورت کی کتابت کا مسئلہ | اردو | ۸۸ | فقہ |
| ۶۴ | احسن البیان فی اصول تفسیر القرآن (حصہ اول) | اردو | ۱۹۲ | اُصول تفسیر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ٦٥ | احسن البیان فی اصول تفسیر القرآن (حصہ دوم) | اردو | ۲۳۲ | اُصول تفسیر |
| ٦٦ | انطاق المفهوم اُردو ترجمہ احیاء العلوم (حصہ اول) | اردو | ٦٨٨ | تصوف |
| ٦٧ | احیاء العلوم (حصہ دوم) | اردو | ٦٦٣ | تصوف |
| ٦٨ | احیاء العلوم (حصہ سوم) | اردو | ۷۳۸ | تصوف |
| ٦٩ | احیاء العلوم (حصہ چہارم) | اردو | ۱۰۰٦ | تصوف |
| ۷۰ | احسن البشارۃ فی استحباب الاشارہ عرف کیا تشہد میں انگلی اُٹھانا سنت ہے؟ | اردو | ١٦ | فقہ |
| ۷۱ | ایساغوجی | اردو | ۳۲ | منطق |
| ۷۲ | انارۃ القلوب عن بصارۃ یعقوب کیا حضرت یعقوب علیہ السلام نابینا ہو گئے تھے؟ | اردو | ۲۴ | تاریخ |
| ۷۳ | افضل القریٰ فی الجمعة فی القریٰ یعنی دیہاتی جمعہ | اردو | ١٦ | فقہ |
| ۷۴ | احسن الکلام فی تعبیر الرویا والمنام اُردو نام، خوابوں کی تعبیریں | اردو | ۱۷٦ | فقہ |
| ۷۵ | انیس الالیف فی ترتیب التالیف یعنی علم کے موتی | اردو | ۱۴۴ | نام سے ظاہر ہے |
| ۷٦ | امام حسین اور یزید پلید | اردو | ۳۲ | تاریخ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۷۷ | اصدق المقال فی رویۃ الھلال عرف رویت ہلال چاند دیکھنا | اردو | ۴۰ | فقہ |
| ۷۸ | ادخال السرور بتلاوۃ القرآن عند القبور عرف قبر پر قرآن خوانی | اردو | ۲۴ | فقہ |
| ۷۹ | ارشاد البعید فی تسمیۃ المیلاد بالعید المعروف میلاد النبی ﷺ عید کیوں؟ | اردو | ۲۴ | نام سے ظاہر ہے |
| ۸۰ | انعام اللہ فی عقائد حاجی امداد اللہ | اردو | ۴۰ | نام سے ظاہر ہے |
| ۸۱ | البدور السافرہ للسیوطی اُردو ترجمہ احوال آخرت | اردو | ۷۰۰ | نام سے ظاہر ہے |
| ۸۲ | البرکات فی الختمات | اردو | ۲۴ | وظائف |
| | ب | | | |
| ۸۳ | باادب بانصیب | اردو | ۱۱۵ | فقہ |
| ۸۴ | برکات قدم النبی ﷺ | اردو | ۵۶ | فضائل |
| ۸۵ | بڑھیا کا بیڑا اور کرامات غوث اعظم رضی اللہ عنہ | اردو | ۱۱۲ | نام سے ظاہر ہے |
| ۸۶ | بیمہ زندگی بمطابق فقہ حنفی | اردو | ۸۴ | فقہ |
| ۸۷ | بلی کے خواب میں چھیچھڑے | اردو | ۲۴ | رد دیوبندیت |
| ۸۸ | بے ادب بے نصیب | اردو | ۱۲۸ | رد دیوبندیت |
| ۸۹ | بے عمل پیرو جاہل مرید | اردو | ۴۰ | نام سے ظاہر ہے |
| ۹۰ | باکمال نابینے | اردو | ۵۶ | تاریخ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۹۱ | بغیۃ الفحول فی احیائے ابواء الرسول ﷺ | عربی | ۴۴ | فقہ |
| ۹۲ | بدعت چا آھی | سندھی | ۴۴ | نام سے ظاہر ہے |
| ۹۳ | بدعت ہی بدعت | اردو | ۴۴ | نام سے ظاہر ہے |
| ۹۴ | بدعت کیا ہے؟ | اردو | ۴۴ | نام سے ظاہر ہے |
| ۹۵ | برکات گیارہویں شریف | اردو | ۴۸ | نام سے ظاہر ہے |
| ۹۶ | باادب بادشاہ | اردو | ۱۸۸ | نام سے ظاہر ہے |
| ۹۷ | باغ فدک | اردو | ۱۳۲ | رد شیعہ |
| ۹۸ | بارہ ربیع الاول ولادت یا وفات؟ | اردو | ۳۲ | رد دیوبندیت وہابیت |
| ۹۹ | بکری کی فضیلت | اردو | ۳۲ | بکری رکھنے کے فضائل و برکات |
| ۱۰۰ | بڑھاپا | اردو | ۲۴ | بڑھاپے سے متعلق فکر انگیز اور سبق آموز اسلامی تصورات |
| ۱۰۱ | بدمذہب سید نہیں | اردو | ۳۸ | نام سے ظاہر ہے |
| ۱۰۲ | باادب جانور اور بے ادب وہابی | اردو | ۵۶ | نام سے ظاہر ہے |
| ۱۰۳ | بچپن حضور ﷺ کا | اردو | ۷۲ | نام سے ظاہر ہے |
| | پ | | | |
| ۱۰۴ | پیر پیغمبر اور چھ تمبر | اردو | ۴۰ | تاریخ |
| ۱۰۵ | پان کی شان | اردو | ۳۲ | پان کھانے کا طریقہ اور اس کے طبی فوائد کے متعلق |
| ۱۰۶ | پانچ نمازیں انبیاء کی یادگاریں | اردو | ۴۴ | تاریخ |
| ۱۰۷ | پنجتن پاک کہنے کا ثبوت | اردو | ۳۶ | رد دیوبندیت وہابیت |
| ۱۰۸ | پڑھا لکھا اُمی | اردو | ۸۸ | سیرت رسول اکرم ﷺ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۲۵ | تطهير الجنان عن مطاعن عمر بن عفان رضی اللہ عنہ | اُردو | ۱۶ | ردشیعہ |
| ۱۲۶ | تبرکات میں شفاء | اُردو | ۲۴ | ردوہابیہ |
| ۱۲۷ | تعویذات وعملیاتِ اُویسی | اُردو | ۱۱۲ | اوراد وظائف |
| ۱۲۸ | تحقیق شق القمر | اُردو | ۸۰ | ردمودودی |
| ۱۲۹ | تمباکو کا استعمال | اُردو | ۳۲ | طب |
| ۱۳۰ | التوضيح الكامل فی شرح شرح مائة عامل | اُردو | ۱۶۸ | نحو |
| ۱۳۱ | تحفة الاريب فی بدعت المحاريب عرف محراب مسجد بدعت ہے | اُردو | ۲۰ | ردوہابیہ |
| ۱۳۲ | التحقيقات النحويه فيما يتعلق بالتسمية | اُردو | ۲۰ | نحو |
| ۱۳۳ | تحفة الاحباب المطالعة الكتاب عرف مطالعہ کی اہمیت | اُردو | ۴۸ | فقہ |
| ۱۳۴ | تسكين الخواطر فی تحقيق الحاضر وناظر عرف دلوں کا چین | اُردو | ۳۲۸ | حاضروناظر ردوہابیہ |
| ۱۳۵ | تاج الكرامة علی من زين راسه بالعمامه عرف فضائل عمامہ | اُردو | ۲۴ | سیرت |
| ۱۳۶ | التحقيق الكامل فی امتياز الحق والباطل المعروف دیوبندی بریلوی فرق | اُردو | ۱۲۲ | رددیوبند |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۳۷ | التحریر العسجد فی تفصیل حجر الاسود عرف حجر اسود | اُردو | ۴۸ | فضائل وتاریخ |
| ۱۳۸ | تنبیہ الانام فی جنازہ رسول علیہ السلام | اُردو | ۴۸ | ردِ شیعہ |
| ۱۳۹ | تیرے منہ سے نکلی بات ہو کے رہی | اُردو | ۵۶ | غیب جاننے والے نبی ﷺ کی مستقبل سے متعلق احادیث |
| ۱۴۰ | تحقیق البدعۃ | اُردو | ۲۴ | ردِ وہابی دیوبندی |
| ۱۴۱ | التنقیح فی التلقیح عرف کھجوری پیوندکاری | اُردو | ۵۶ | ردِ وہابی دیوبندی |
| ۱۴۲ | التحائف السنیۃ فی التراکیب النحویہ عرف مشکل ترکیبیں | اُردو | ۳۲ | نحو |
| ۱۴۳ | تلاؤ الافلاک بحدیث لولاک عرف شرح حدیث لولاک | اُردو | ۳۲ | حدیث |
| ۱۴۴ | التحقیق الافخم فی عرس غوث الاعظم رضی اللہ عنہ عرف دلائل گیارہویں شریف | اُردو | ۲۶ | ردِ وہابی دیوبندی |
| ۱۴۵ | التسطیر فی اصول التکفیر عرف مسلمان کو کافر نہ کہو؟ | اُردو | ۵۲ | ردِ وہابی دیوبندی |
| ۱۴۶ | تنبیہ الغبی بان النجس لایقدح شہود النبی عرف گندگی حاضروناظر کے جوابات | اُردو | ۱۶ | نام سے ظاہر ہے |
| ۱۴۷ | تہاداری | اُردو | ۲۸۸ | نام سے ظاہر ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۶۳ | چہل کاف شرح | اُردو | ۱۶ | وظائف |
| ۱۶۴ | چہلم کا ثبوت | اُردو | ۲۴ | ردوہابیت |
| ۱۶۵ | چراغاں کا ثبوت | اُردو | ۱۶ | ردوہابیت |
| ۱۶۶ | چشمہ نورافزا | اُردو | ۳۵۲ | ردشیعہ |
| ۱۶۷ | چہل حدیث برائے خواتین اسلام | اُردو | ۱۶ | حدیث |
| ۱۶۸ | چچا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا | اُردو | ۲۴ | فضائل |
| ۱۶۹ | چائے نوشی کے نقصانات | اُردو | ۴۰ | نام سے ظاہر ہے |
| ۱۷۰ | چشمہ فیض | اُردو | ۱۶ | نام سے ظاہر ہے |
| ۱۷۱ | چرخہ کاتنے کے فضائل | اُردو | ۲۴ | فضائل |
| | ﴿ح﴾ | | | |
| ۱۷۲ | حضور مجدد الف ثانی کی شان قومیت | اُردو | ۸۰ | تاریخ |
| ۱۷۳ | حضور امام ربانی کا لقب مجدد الف ثانی | اُردو | ۵۶ | تاریخ |
| ۱۷۴ | حیاۃ الانبیاء مع شرح ھدیۃ الاصفیاء | اُردو | ۲۸ | حدیث |
| ۱۷۵ | حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نام کے ساتھ صہ یا صلعم لکھنا کیسا؟ | اُردو | ۴۰ | فقہ |
| ۱۷۶ | حق مذہب اہلسنت | اُردو | ۴۰ | فقہ |
| ۱۷۷ | حلال اور حرام جانور ایک تحقیقی جائزہ | اُردو | ۴۸ | فقہ |
| ۱۷۸ | حنفی نمازِ جنازہ (دلائل کی روشنی میں) | اُردو | ۳۲ | فقہ |
| ۱۷۹ | حلیۃ الحیاء علی وجوہ النساء عرف خواتین کی اسلامی زندگی | اُردو | ۱۶ | فقہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۸۰ | حدیث قرطاس کے جوابات (شیعوں کے اعتراض) | اُردو | ۸ | ردِ شیعہ |
| ۱۸۱ | حج کا ساتھی | اُردو | ۷۲ | فقہ |
| ۱۸۲ | حاضرو ناظر کا ثبوت | اُردو | ۳۲ | نام سے ظاہر ہے |
| ۱۸۳ | حالاتِ خواجہ اُویس قرنی و خواجہ عبدالخالق اُویسی رحمہم اللہ | اُردو | ۶۴ | تاریخ |
| ۱۸۴ | الحقائق فی الحدائق المعروف شرح حدائق بخشش (جلد اول) | اُردو | ۳۶۸ | شرح حدائق بخشش سیرت |
| ۱۸۵ | الحقائق فی الحدائق المعروف شرح حدائق بخشش (جلد دوم) | اُردو | ۴۳۲ | شرح حدائق بخشش سیرت |
| ۱۸۶ | الحقائق فی الحدائق المعروف شرح حدائق بخشش (جلد سوم) | اُردو | ۵۱۲ | شرح حدائق بخشش سیرت |
| ۱۸۷ | الحقائق فی الحدائق المعروف شرح حدائق بخشش (جلد چہارم) | اُردو | ۵۲۸ | شرح حدائق بخشش سیرت |
| ۱۸۸ | الحقائق فی الحدائق المعروف شرح حدائق بخشش (جلد پنجم) | اُردو | ۵۶۰ | شرح حدائق بخشش سیرت |
| ۱۸۹ | الحقائق فی الحدائق المعروف شرح حدائق بخشش (جلد ششم) | اُردو | ۵۵۲ | شرح حدائق بخشش سیرت |
| ۱۹۰ | الحقائق فی الحدائق المعروف شرح حدائق بخشش (جلد ہفتم) | اُردو | ۵۲۰ | شرح حدائق بخشش سیرت |
| ۱۹۱ | الحقائق فی الحدائق المعروف شرح حدائق بخشش (جلد ہشتم) | اُردو | ۵۲۸ | شرح حدائق بخشش سیرت |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۹۲ | الحقائق فی الحدائق المعروف شرح حدائق بخشش (جلد نہم) | اُردو | ۲۲۴ | شرح حدائق بخشش سیرت |
| ۱۹۳ | الحقائق فی الحدائق المعروف شرح حدائق بخشش (جلد دہم) | اُردو | ۲۲۴ | شرح حدائق بخشش سیرت |
| ۱۹۴ | الحقائق فی الحدائق المعروف شرح حدائق بخشش (جلد یازدہم) | اُردو | ۵۱۲ | شرح حدائق بخشش سیرت |
| ۱۹۵ | الحقائق فی الحدائق المعروف شرح حدائق بخشش (جلد دوازدہم) | اُردو | ۵۱۲ | شرح حدائق بخشش سیرت |
| ۱۹۶ | الحقائق فی الحدائق المعروف شرح حدائق بخشش (جلد سیزدہم) | اُردو | ۴۹۹ | شرح حدائق بخشش سیرت |
| ۱۹۷ | حسن النظام فی تحقیق الامام عرف لفظ امام کی شرعی تحقیق | اُردو | ۳۸ | رد شیعہ |
| ۱۹۸ | حضرت ابراہیم علیہ السلام اور آزر کا رشتہ | اُردو | ۴۰ | نام سے ظاہر ہے |
| | خ | | | |
| ۱۹۹ | خلیفہ اول سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ | اُردو | ۸ | رد شیعہ |
| ۲۰۰ | خطبات اُویسیہ، عیدین، جمعہ، نکاح | اُردو | ۱۶ | نام سے ظاہر ہے |
| ۲۰۱ | خطبہ کے درمیان دعا مانگنا | اُردو | ۲۰ | فقہ |
| ۲۰۲ | خطبہ عربی میں ضروری ہے | اُردو | ۲۴ | فقہ |
| ۲۰۳ | ختم شریف مع بخشنے کا طریقہ | اُردو | ۸ | نام سے ظاہر ہے |
| ۲۰۴ | خلاصۃ المیراث | اُردو | ۵۶ | فقہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۰۵ | خزانہ خدا کی چابیاں حبیب خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ میں | اُردو | ۳۲ | ردِ دیوبندی وہابی |
| ۲۰۶ | خوشبوئے رسول صلی اللہ علیہ وسلم | اُردو | ۸۰ | سیرت |
| ۲۰۷ | ختنہ کی تحقیق | اُردو | ۳۲ | فقہ |
| ۲۰۸ | خیر الخلاص فی تفسیر سورہ اخلاص | اُردو | ۴۰ | تفسیر |
| | ﴿د،ڈ،ذ،ر﴾ | | | |
| ۲۰۹ | درود و سلام سے چین و آرام | اُردو | ۳۲ | سیرت اور وظائف |
| ۲۱۰ | درود و سلام دافع ہر درد و بلا | اُردو | ۴۶ | نام سے ظاہر ہے |
| ۲۱۱ | دیوبندی وہابی ہیں | اُردو | ۳۲ | نام سے ظاہر ہے |
| ۲۱۲ | دیوبندی امام کے پیچھے نماز کا حکم | اُردو | ۳۲ | فقہ |
| ۲۱۳ | دیوبندی بریلوی اختلاف | اُردو | ۱۰۴ | ردِ دیوبندی |
| ۲۱۴ | دعا بعد نمازِ جنازہ کا ثبوت | اُردو | ۴۸ | نام سے ظاہر ہے |
| ۲۱۵ | دل کی چالیس بیماریاں | اُردو | ۱۶ | تصوف |
| ۲۱۶ | دوستی کے آداب | اُردو | ۲۸ | تصوف |
| ۲۱۷ | دیوانِ اُویسی | اُردو | ۱۶ | علامہ اُویسی صاحب کی سرائیکی نعتیں |
| ۲۱۸ | دعوتِ اسلامی علماءِ اہلِ سنت کی نظر میں | اُردو | ۵۲ | دعوت اسلامی کے بارے میں علمائے کرام کے تاثرات |
| ۲۱۹ | دعائے حزب البحر شریف | اُردو | ۲۴ | وظائف |
| ۲۲۰ | دھمال کا جواز | اُردو | ۷۲ | فقہ |
| ۲۲۱ | دلوں کا راز | اُردو | ۵۸ | سیرت |
| ۲۲۲ | دلائل الخیرات شریف مع مقدمہ و ترجمہ مع حزب البحر مع درود و مستغاثات | اُردو | ۴۶۰ | اوراد و وظائف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۲۳ | ڈش اور کیبل کی تباہ کاریاں اور علاج | اُردو | ۹۰ | نام سے ظاہر ہے |
| ۲۲۴ | ذاتی وعطائی کا فرق | اُردو | ۳۲ | رد دیوبندی وہابی |
| ۲۲۵ | ذکر حضرت سیرانی رحمۃ اللہ علیہ | اُردو | ۲۵۸ | تاریخ |
| ۲۲۶ | ذکر حضرت اُویس قرنی رضی اللہ عنہ | اُردو | ۲۸۰ | تاریخ |
| ۲۲۷ | رفع التعصف فی علم ابی یوسف عرف علم حضرت یعقوب علیہ السلام | اُردو | ۴۰ | تاریخ |
| ۲۲۸ | رجم الشیطان فی الصلوٰۃ والسلام عندالاذان | اُردو | ۴۸ | رد دیوبندی وہابی |
| ۲۲۹ | روئیداد مناظرہ غازی پورہ | اُردو | ۵۲ | مناظرہ علامہ اُویسی صاحب مابین مولوی عبدالستار دیوبندی |
| ۲۳۰ | رفع الفساد فی مخرج الظاء والضاد | اُردو | ۵۲ | فقہ |
| ۲۳۱ | رفع یدین | اُردو | ۴۸ | رد غیر مقلدین |
| ۲۳۲ | رفع الحجاب عن تشهد اهل الحق واهل الغراب یعنی التحیات میں حاضر وناظر کا ثبوت | اُردو | ۲۴ | رد دیوبندی وہابی |
| ۲۳۳ | رزق میں برکت کے وظائف | اُردو | ۳۲ | اوراد وظائف |
| ۲۳۴ | رکعت رکوع کی تحقیق | اُردو | ۱۶ | رد غیر مقلدین |
| ۲۳۵ | الراحة والسرور فی تقریر علی پور | اُردو | ۳۲ | رد شیعہ |
| ۲۳۶ | روح کو موت نہیں | اُردو | ۹۶ | علم الکلام |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۳۷ | رسائل اُویسیہ (جلداول) | اُردو | ۳۴۸ | مختلف رسائل |
| ۲۳۸ | رسائل اُویسیہ (جلددوم) | اُردو | ۳۶۲ | مختلف رسائل |
| ۲۳۹ | رفع التاسف فی نکاح زلیخا یوسف عرف نکاح زلیخا | اُردو | ۴۸ | تاریخ |
| ۲۴۰ | رفع القناع عن المزعة والاستمتاع عرف شیعہ کا متعہ | اُردو | ۱۳۶ | ردِشیعہ |
| ۲۴۱ | الرعایة فی الماریة عرف قرض لینے دینے کے احکام | اُردو | ۳۲ | فقہ |
| | ﴿ز﴾ | | | |
| ۲۴۲ | زیارت رسول ﷺ کے مجرب وظیفے | اُردو | ۴۸ | اوراد و وظائف |
| ۲۴۳ | زندہ روحوں کی زندہ باتیں | اُردو | ۴۸ | علم الکلام |
| ۲۴۴ | زیارتِ بغداد و عراق | اُردو | ۲۴ | سفرنامہ |
| | ﴿س﴾ | | | |
| ۲۴۵ | سفر نامہ شام وعراق کربلا معلی (علامہ اُویسی صاحب کا) | اُردو | ۴۵۲ | سفرنامہ |
| ۲۴۶ | سُنی سُن داستان میری | اُردو | ۲۸ | نام سے ظاہر ہے |
| ۲۴۷ | سایہ عرش کے مزے | اُردو | ۲۴ | علم الکلام |
| ۲۴۸ | سیرت حضرت غوث اعظم رضی اللہ عنہ | اُردو | ۵۶ | تاریخ |
| ۲۴۹ | سرکار کی آمد مرحبا عرف محفل میلاد کی شرعی حیثیت | اُردو | ۱۲۰ | نام سے ظاہر ہے |
| ۲۵۰ | سبز عمامہ کا جواز | اُردو | ۵۰ | فقہ |
| ۲۵۱ | سید کون؟ | اُردو | ۲۴ | رد بدمذاہب |

